هو الذی فی السماء اله و فی الارض اله

الحمد لله العلی الاعلی والصلوة علی نبیه المصطفی اکه
کتاب مستطاب کلید اسرار حقایق و لطائف المسمی به

# حدایق المعارف

مصنفه کشاف دقایق طریقت جامع اداب شریعت ابوالانوار
نواب محمد رستم علیخان صاحب چشتی صابری اکبرآبادی

[illegible] مطبع [illegible] دهلی [illegible] طبع شده [illegible]

بسم الله الرحمن الرحیم

ان الهی درر ما زینت به وجنات الطروس وتمت بارتشاف
حمیا لطفه نفایس النفوس حمد من تجلی لذاته بذاته فاظهر
رموز اسمائه وصفاته. المنزه عن الاشکال حال کونه فی
تنزیه والمشبه الممثل حین تعینه فی تشبیه رب العالمین و
رب الارباب قابل التوب شدید العقاب. ذی الطول لا اله
الا هو الواحد القهار. کثیر الحلم عزیز الاسم فخیم الذکی
المنعم الستار المحتجب بحجب الظلمة والانوار المستتر عن
سائر الاسرار المختفی عن سرادقات الانظار الذی هو یدرک
الابصار. بطن بذاته فی ازلیته وظهر بصفاته فی ابدیته
یسبح له ما فی السموات والارض کل الاعیان والدواب
واشهد انه وحده لا شریک له رافع الصعاب لا معبود
غیره الواحد الاحد. الصمد الذی لم یلد ولم یولد تعرضنا

الی جنابك المقدس لانك مرجع الامور ۔ وتوجهنا الی حضرت
فضلك یا من بیدك شفاء جراحات الصدور ۔ فصل و
سلم علی رسولك المعظم ومظهر ذاتك الاعظم ۔ الذی
دار فلك التوحید بلحدیته واستنار شموس التعین بواحدیة
غارت نجوم الشرك برویته ۔ وابیض جبین التوحید بشهرته ۔
انکشف نقاب الربوبیة بجماله ✤ واندرس حجاب الالوهیه بکماله
منطق الذات هویته ۔ ومفتاح الجنان العرفان سمیته وارسل
هدایا التحیات الزاکیات علی اله الطیبات مصابیح الحقیقت
الذین هم اهل التقی وعلی اصحابه بدر النقی خصوصا علی
افضل الخدیق بعد الانبیاء یا التحقیق کنز العلم والحکمة امیر
المومنین خلیفة الرحمن ابو بکر الصدیق رضی الله عنه و
علی ثانی الشیخین وسیع الذکی شدید العقاب الذی
وافق برایه الوحی والکتاب امیر المومنین سیدنا عمر بن الخطاب
رضی الله ورضی عنه وعلی کامل الحیاء والایمان جامع القران
اول الختنان امیر المومنین سیدنا عثمان بن عفان رضی الله
ورضی عنه وعلی اخیه مظهر العجائب رافع معضلات الشرك
والحواجب باب العلم والغرائب سیدنا علی ولی الله ابن ابیطالب کرم الله وجهه
**امابعد** فیقول العبد المعتصم بحبل الله العلی ۔
ابو الانوار محمد المدعو **بر رستم** الحبشتی الصابری ان

کمال الانسان الفوز بالسعادة العلیا والفوز علی المنزل الاسنیٰ۔
من العرفان به وبحقیقته الاعلیٰ ومعرفت اعیانه من حیث
الاسماء وهو علم الوجدان وحکمہ لیس فی البیان۔ کما جاء فی الحدیث
عن ابی هریره رضی الله عنہ حیث قال انی حفظت عن رسول
الله صلی الله علیہ وسلم دعا عین احدهما فبثثہ بینا وثانیهما
ان بثثتہ لقطع البطعوم۔ فهذ العلم الوجدانی فوق العلم الشریعت
البیانی وسمی بعلم التصوف القلوب والطریقه العرفانی۔ بلغنا
متسلسلاً عن اکابر الطرق المحمود من خلفاء المسعود۔ وان کان
الشریعتہ موافقاً للطریقیة الا ان الشریعت قطرة والطریقیتہ مقام
والشریعت مقتدی والطریقیت امام فلما اهدالی ربی ومساعدت
وقتی الی الشیخ الاکمل والکامل المکمل سید الطائفہ المحمد یه
غریق بحار اسرار الاحمدیه بدر الفضائل یشرق کواکبها من
حالاته وروض الفواضل لذی تجتنی ثمراتها من زهراته۔
فرع سلالة ال الرسول صفوة بنی الزهراء البتول سراج
الطریقیتہ الخلوتیتہ الولی المتخلق بالخلاق النبویہ بحر المعارف
معدن اللطائف حبیب الرحمن مولانا حضرت **سید**
**محمد صوفی جان** الچشتی الصابری مد ظلہ العالی
ما دامت النیران۔ اختلج فی قلبی مسائل شتی ما اجابها
احد من فقراء هذا الزمان فعرضت علیه سائله وبسطت

يدى بين يديه طالبا فاجابني جوابا شافيا وحل عقدة طبعي حلا كافيا
وعلمني بعلم كان مشتملا على علوم لم يفت شي من الحقائق
وجامعا لعموم الدقائق حاملا لاسرار النبوت وجامعا لرموز الولايت
كله كان تبيانا وصدقا وثواب — وما كان حرف من مسائله
ان يعرض العقل فيه ارتياب — فلما الحلت منعقدات لعقائد
وجدتهم انهم كلها درر الفرائد — فقصدت ان احرر كتابا
مشتملا على ضروريات ما يجب به العرفان. مستحكما بالادلة المعقول
والفرقان. محتويا على اسرار الكشفيه وطريق السلوك النبوية
ليظهر اصول الدين ويكشف الحجاب من وجه اليقين. يكون
شفاء الصدور واهل الزيغ ويصفي من مراة القلب غبار الزيغ -
منطويا على الغرائب ونوادر المقالات ومحتويا على درر الدلالات
يكون لطلباء ه طريقتا ولمستفرجيه حديقته ملئت بادلة
التوحيد اوراقها وحلت بجلال الادواح ساقها ولله

ابرق بدا من جانب الطور لامع ❁ ام ارتفع عن وجه سلمى البراقع

فجاءت بحمد الله متنسما كنسيم روح الارواح رافت غضارتها
لاهل الافتتاح وشافت نضارتها لاصحاب المصفاح. ولكن لما
رايت ارشاد مرشدي وما وراى متضمنا على العجائب والغرائب.
هدايتا ورشدا للصادق الطالب ملبسا بلباس نكت وملببا
من شراب سندس بلا خبث محتويا على سير الحقائق ومنقرطا

بنقوط الدقائق۔ يشكل التطرق عليه بلا تعليمه ولا يمكن
التوجه على وسادة جلائه كانه هو نور ساطع وبرق لامع
لانه هو فريد فى سلوك المحمديه ووحيد لهذه الطريقة العاليه
وما وجدت قلبا مومنا لهذه الامانت العاليه وفهما
سافيا اخذا لتلك الهدايت المتعاليه فحذفت عنه الاسرار
وابقيت فيها ما يجب به الاظهار لئلا يفتن اهل الزمان
وحصل محل لفائدة النقصان وجئت به ظاهر الادلة للمعقوليه
وقليلا من تمسكات المنقوليه فلما كان اظهار المعارف
يظهر من حرف حرفه۔ ورياحين الحقائق شققن عن لفظ
لفظه سميته بالحدائق المعارف ورتبته على مقدمه واربعه
حدائق وخاتمه اللطائف فالمامول من الله الجواد ان ينال
ينابيع الفيض من جداول وانار انوار .
القدس سراجيه وجعله وسيلة القبول و
يرسلنى الى مدينه رسول المقبول و
اذهب عنى بعد البين الظاهر ويكون
عينى دائما الى جنابه الاقدس ناظر
ويرفع الايام والليالى ستوره۔ وابصر
فى الحسن والقبيح نوره ۞

## تمت الديباچه

# ترجمہ دیباچہ

وہ گران بہا موتی جس سے شاہدان معنی کے رخسار مزین کئے جائین اور جسکی خوبی سے نفایس نفوس پر لطف کا چھڑکاو کیا جاوے وہ اللہ جل جلالہ کے حمد ہے جو اپنی ذات سے ذات پر متجلی ہوا۔ اور اپنے اسمار وصفات کے رموز اظہار فرمائے حالت تنزیہ مین اشکال سے منزہ ہی۔ اور وقت تشبیہ مین تعین کے صفت سے مشبہ ہی عالمین کا رب ہے اور رب الارباب ہے تو بہ قبول کرنے والا اور سخت عتاب کرنے والا ہے وسیع الاختیار ہے اوس معبود کے غیر کوئی واحد قہار نہین ہے نہایت حلیم صاحب اسم عظیم۔ عظیم الذکر منعم وستار ہے ظلمت اور انوار کے پردون مین پوشیدہ ہی۔ تمام اسمار سے زیادہ مستتر ہے اور نظرون کے پردہ سے مخفی ہے وہ ابصار کو ادراک کرلیتا ہے اپنی ذات سے باطن ہی ازلیت مین اور صفات سے ابد مین ظاہر ہے یہ موجودات اسمانی وزمینی اور تمام موجودات وچوپاے اوسکی تسبیح کرتے ہین۔ وحدہٗ لاشریک سختیون کا دور کرنے والا ہے کوئی معبود احد کے غیر نہین ہے جو بے نیاز ہے کہ نہ پیدا ہوا اور نہ پیدا کیا جاوے ہم تیرے جناب مقدس کی طرف اسلیے متوجہ ہوئے کہ تمام امر تیری طرف رجوع ہوتے ہین۔ ہم تیری بارگاہ فضل مین حاضر ہوئے کہ تیری بارگاہ مین دلون کے زخمون کا علاج ہوتا ہے۔ اور اپنی رحمت اور سلام پہونچا اپنے رسول معظم پر جو تیری ذات اعظم کے مظہر ہین اوسکی احدیت پر تیری توحید کا فلک دورکر رہا ہے اور اوسکی واحدیت سے تعینات کے آفتاب روشن ہین اوسکی دید سے شرک کے ستارہ چھپ گئے اور اوسکی بلندی رتبہ سے توحید کی پیشانی صاف نظر آنے لگی

اوسکے جمال سے نقاب ربوبیت کھل گیا۔ اور اوسکے کمال سے الوہیت کا پردہ پڑگیا
ذات کو مقام نطق مین اوسکی ہویت لائی۔ اوسکی محبت جنان عرفان کی کنجی ہے۔ اور
تحیات زاکیات کا تحفہ آل طیبات پر ارسال فرما جو حقیقت محمدیہ کے چراغ ہین
اور اہل تقوی ہین۔ اور نیز آپکے اصحاب پر جو برگزیدگی کے بدر ہین۔ حضور صلعم
اون پر جنکا بعد انبیا علیہم السلام سب سے زیادہ مرتبہ ہے۔ یعنی علم اور حکمت کے
خزانے امیر المومنین خلیفہ الرحمن حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ۔ اور
اور شیخین مین سے دوسرے وسیع ذکر والے کفار پر سختی کرنے والے جنکی راے
پر وحی اور قرآن نے نزول فرمایا ہے۔ یعنی امیر المومنین سیدنا عمر بن الخطاب
رضی اللہ عنہ اور صاحب حیا و ایمان کامل جامع قرآن اول داماد امیر المومنین
سیدنا عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ۔ اور آپکے برادر مظہر عجائب حجابات
شرک کے اوٹھانے والے علم اور غرائب کے دروازے۔ سیدنا علی ولی اللہ
ابن ابی طالب کرم اللہ وجہہ بعد حمد و صلوۃ بندہ طالب ہجرت ابو الانوار **محمد رستم علی**
چشتی صابری عرض کرتا ہے کہ انسان کا کمال عرفان ذات و حقیقت اعلیٰ
کی سعادت حاصل کرنا ہے۔ اور اعیان کے آگے حیثیت سے معرفت پر فایز ہو کر منزل
اعلیٰ پر پہونچنا ہے۔ اور وہ علم سینہ ہے نہ کہ علم سفینہ جیسا حدیث شریف مین آیا ہے
ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہین مجھکو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے دو ظرف
مرحمت فرمائے ایک کو مین نے ظاہر کیا اور اگر دوسرے کو ظاہر کرون تو میری
گردن کاٹی جائے۔ پس یہ علم وجدانی شریعت بیانے پر تفوق رکھتا ہے۔ اور علم
تصوف قلوب و طریقہ عرفانی کہلاتا ہے۔ جو سلسلہ بسلسلہ طریقہ پسندیدہ پر خلفاے

آلہی کے ذریعہ سے پہونچا ہے اور اگرچہ شریعت ظاہری طریقت باطنی کے موافق ہے۔ مگر شریعت زینہ ہے اور طریقت چھت ہے اور شریعت مقتدی ہے اور طریقت امام ہے۔ جب اتفاق بخت اور خداوند عالم نے مجھکو شیخ اکمل کامل المکرم عالی منزلت جو گروہ محمدیہ کے سردار اور اسرار احمدیہ کے دریا مین فنا ہین اور اوسکے ستارہ حال سے فضیلت کا بدر چمکتا ہے۔ اور اوسکی بزرگی کے باغ کی کلیوں مین فضیلات کے پہول آتے ہین۔ آل رسول کے فرع اور نبی زہرا کا خلاصہ اہل خلوت کا چراغ اخلاق نبوی سے متخلق ہے۔ معارف کا دریا لطافت کا معدن ہے یعنی حبیب الرحمن مولانا سید **محمد صوفی جان** چشتی صابری مدظلہ العالی کے دربار مین حاضر ہونیکا شرف مرحمت فرمایا۔ مین نے آپکی زبان فیض ترجمان سے وہ وہ رموز اور اسرار سنے کہ طبیعت کے تمام عقدہ جنکو شیوخ اہل زمان مین سے کوئی حل نکر سکا تھا حل ہوگئے اور ایسے علوم کی تعلیم فرمائے جو حقائق اور کل دقائق کو جامع تہے۔ اور سب آیتیں اور حدیثیں اور ثواب تہی کوئی حرف ایسا نہ تہا جو عقل کو شک مین ڈالے جب تمام عقدہ حل ہوگئے تو مین نے اوسمین سے ہر بیان کو دقیق پایا۔ پس مین نے ایک کتاب کی تحریر کا قصد کیا جو ضروریات عرفان پر شامل ہو اور ادلہ معقول و قرآن سے مستحکم ہو۔ اسرار کشفی اور حقائق سلوک نبوی پہ محتوی ہو۔ تاکہ اصول دین اور حجاب روے یقین کو ظاہر کردے۔ صدور اہل ریع کو شفا دے آئینہ قلب کو زنگ زایغت کدورت صاف کرے۔ طلبا کیواسطے طریقت اور طالبان تفریح کیلئے باغ ہو۔ توحید کی دلیلون سے اوراق بہرے ہون اور اوسکی ساق مین عرفان کی خلخال پڑی ہو **شعر** آیا وہ طور سے برق لامع چمکی + یا معشوق کے منہ سے برقع ادہک گیا

پس فضل آلہی سے ایسے طیار ہوئی کہ جس سے ارواح طیبہ کی خوشبو آتی ہے
اور نسبت عرفان سے منتسب ہو۔ اہل ارتیاح کے لئے سامان راحت ہو اور اصحاب
مصفاح کی طبیعت کو تر و تازگی پہونچاتی ہے۔ لیکن جب مین نے اپنے مرشد کے کلام
کو عجائب و غرائب پر اور طالب صادق کیواسطے ہدایت و رشد پر متضمن پایا۔ باریکیون کے
لباس سے اراستہ اور بلا اوترنے والے نشہ کے شراب سے ملبب حقایق کے سیر پر
محتوے اور دقائق چیدہ پر ملتقی دیکھا۔ بلا تعلیم کے اوسپر چلنا دشوار ہے اور سکے سجادہ معلی
پر توجہ ممکن نہین ہے۔ کیونکہ نور ساطع اور برق لامع ہے۔ اور صاحب انوار سلوک محمدیہ مین
فرید اور اس طریقہ عالیہ مین وحید ہے۔ اور کسی قلب کو اس امانت کے اوٹھانے کے
لائق نہ دیکھا۔ اور کسی فہم کو اس ہدایت متعالیہ کے لینے کے قابل نہ پایا۔ اون اسرار کو
اسمین سے حذف کر دیا۔ اور واجب الاظہار امور کو تحریر کیا تا کہ اہل عالم فتنہ مین نہ پڑین
اور فایدہ کی جگہہ نقصان نہ حاصل کرین۔ اسلئے کہ وہ اسرار نہایت دقیق تھے یہان
اوہین سے صفہ مشتے نمونہ از خروارے تحریر کئے ہین۔ اور ظاہر اولہ معقولیہ اور کچھ
تمسکات منقولیہ بھی درج کئے ہین۔ پس چونکہ معارف کے پہول اوسکے حرف حرف مین
نظر آتے ہین اور حقیقت کی کلیان لفظ لفظ مین چٹکتی ہین اسلئے اسکا نام حدایق المعارف
رکھکر ایک مقدمہ اور چار حدیقون اور خاتمہ پر مرتب کیا۔ اللہ پاک سے دعا ہے کہ اسکی
نہرون کو فیض کے منبع بناوے۔ اور اسکی گہرائیون سے انوار قدس پھیلاوے۔ اور اسکو
وسیلہ قبول عاصی کرے کہ مین مدینہ رسول مقبول مین حاضر ہون اور یہ ظاہری مفارقت
دور ہو میری آنکھین ہمیشہ اوسکے جناب اقدس کی طرف ناظر رہین اور زمانہ اپنا پردہ
اوٹھادے کہ ہر بیلے برے مین نور محمدی جلوہ گر دیکھون فقط

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# المقدمتہ بصورۃ التمہید

ہم بداہتاً جانتے ہین کہ ہمارا وجود بالذات نہین ہے اگر بالذات ہوتا تو ہم محتاج و عاجز نہوتے اسلئے ضرور ہمارا موجد کوئی اور ہے جو ازلی اور ابدی کی صفت سے متصف ہے اور اوسکا وجود واحد غیر کی طرف محتاج نہین ہے ظاہر ہے کہ اس شان کا موجد وجود مطلق کے سوا اور کون ہو سکتا ہے اسلئے کہ وجود حق سبحانہ وتعالے اور حقیقت باری جل وعلی مین اتحاد کلی اور پوری پوری عینیت ہے۔ اگر موجد کسی غیر وجود کو مانین اور اوسکو موجود خیال کرین تو وہ ضرور کسی مرتبہ مین وجود کا محتاج ہوگا۔

رہی حقیقت حق سبحانہ اور وجود کی عینیت اوسکی یہ وجہ ہے کہ اگر وجود و حقیقت دو چیزین پائی جائین تو وہ دونون کیلئے مبدا ہوگا اور ہر اثنین ضرور واحد کی جانب محتاج ہوتا ہے کیونکہ ہر واحد اثنین کا مبدا ہوتا ہے۔ ظاہر ہے کہ جو

شے مبدا کی طرف محتاج ہوتی ہے۔ وہ کل کیواسطے مبدا نہین ہوسکتی اگر یہہ کہا جاوے کہ ماہیت موصوف ہے اور وجود صفت ہے اور موصوف کے مرتبہ مین صفت پر ضرور مقدم ہوتا ہے۔ اور یہہ تقدم و تاخر اسمین غیریت ثابت کرتا ہے۔

اسکا جواب یہہ ہے کہ اگر ماہیت کو وجود پر کسے مرتبہ مین مقدم مانین تو وہ معدوم ہوگی کیونکہ اوسکا وجود بعد اشتمال وجود ہوا ہے اور یہہ ممکن نہین کہ غیر موجود ایک موجود کیواسطے مبدا قرار دی جاوے الحدیقۃ الاولی فی معارف الذات وما یتعلق بہ من الامور العامہ مشتملۃ علی تسعۃ بساتین

**البستان الاول** - اہل تصوف اس امر کے قایل ہین کہ وجود حقیقت واحدہ ہے اور موجودات کو کلیتاً محیط ہے اوسکے مقابلہ مین وہ عدم صرف واقع ہوا ہے جسکا عیناً و علماً خارجاً و ذہناً کسی طرح وجوداً و ثبوتاً تحقق نہین ہے۔

اب دیکھنا چاہئے کہ موجودات عامہ کے تحقق کی دو صورتین ہوسکتی ہین ایک یہ کہ موجودات وجود مطلق سے متلون ہون۔ دوسرے یہ کہ عدم صرف سے اراستہ ہون یہ صورت تو غیر متحقق ہے۔ اسلئے کہ موجودات کے احکام و آثار مرتب ہوتے ہین اور جس شے کے آثار و احکام ترتب پذیر ہوتے ہین وہ عدم محض نہین ہوسکتی باقی رہے۔ اول صورت وہ ممکن بلکہ واقع ہے اور اوسکی یہ شان ہے کہ وجود مطلق موجودات آیندہ کی صورت مین متمثل ہوتا رہتا ہے۔ اور جب موقع و محل ظہور پذیر ہوتا ہے تجدد امثال کا مسئلہ اسی مقام سے ہے۔ اور باوجود ایسے عظیم الشان تغیر ظاہری کے

اپنی حالت اطلاق پر قایم رہتا ہے۔
اسیواسطے اطلاق و تقید دونون کا پورالحاظ کرنا چاہیے جو شخص محض وادی اطلاق مین سرگردان ہے وہ بہی اوارہ ہوکر ملحد کہلاتا ہے اور جو دریاے تقید مین غرق ہوکر غوطہ کہاتارہا وہ بہی مشرک کے خطاب سے مخاطب ہوتا ہے۔ کیونکہ اللہ پاک اپنے آیات پاک مین دونون مراتب کا ذکر فرماتے ہین وھو معکم اینما کنتم اور ما یکون من نجوی ثلثۃ الا ھو رابعھم مین صاف اسی اطلاق و تقید کے مراعات ظاہر فرمائی ہے۔ اس مسئلہ کو مسایل شریفہ کا موضوع اور معارف لطیفہ کی اصل کہتے ہین۔
اب اہل رسم یعنی اصحاب ظاہر کا عقیدہ معلوم کرنا چاہیے۔ وہ اس امر کے قائل ہین۔ کہ ذات واجب وجود زائد کے ساتھ موجود ہے۔ اور غیر متناہی صفات سے متصف ہے۔
اس صورت مین اگر موجد کو بحیثیت مجموع موثر ماناجاوے تو ترکیب لازم آتی ہے۔ اور اگر واجب کو ایسی ذات قرار دین۔ کہ جسمین وجود کا اعتبار و لحاظ نہ کیاجاے تو ممکن پر افاضہ وجود کیسے کرسکتا ہے۔ اسلئے کہ جب تک خزانہ مین ذخیرہ ہی نہوگا۔ تو دادودہش کیسے متصور ہوسکتی ہے۔ اور اگر وجود کو موجد مقرر کرین۔ اور اوسمین ذات کا اعتبار نکرین۔ ایسی حالت مین یہ لازم آتا ہے کہ موثر حقیقی ہوکر قایم بنفسہ نہو کیونکہ وجود بنفسہ بغیر ذات کے غیر قائم ہے۔
اہل رسم کے عقیدہ کی صحت کے یہ تینون صورتین ہوسکتی تہین جب یہ ثابت ہوا

باطل ہوگئین توان مخالفین تصوف کا مذہب لاطائل ہوا ہوگیا۔ والحمد للہ علی ذلک
اب یہ بات باقی ہے کہ وجود کی علت خود ذات ہے یا غیر ذات۔ محض ذات
چونکہ جہت سے مبرا ہے۔ موثر اور علت نہین ہوسکتی۔ اور غیر ذات علت
وجود یون قایم نہین ہوسکتی کہ ذات اپنے تحقق وثبوت مین اپنے غیر
کیجانب محتاج ٹھہرتے ہے اور محتاج مین کبھی واجب ہونے کی قابلیت
نہین پیدا ہوتی لہذا ذات مع اپنے تعین اول کے جوجہات مختلفہ سے
مجہت ہے علت وجود ہے۔
رہا بعض کا یہ قول کہ ذات پر وجود زائد ہوگیا ہے مستلزم دور محال ہے کیونکہ
ذات کا وجود وجود کے وجود پر موقوف ہوگا اور وجود حیثیت قیام ذاتی سے
ذات پر موقوف ہوگا۔ اس حالت مین ذات اپنے تحقق مین فے نفسہا
ذات پر موقوف ہوئی اور یہ صریح باطل ہے۔ اس تمام سے یہ نتیجہ ظاہر ہوا
کہ واجب ہی موجود ہے۔ اوسکی غیر کوئی موجود نہین ہے۔
بعض متصوفہ کا یہ خیال کہ وجود مطلق اس مقام پر ثبوت اور کون کے معنی ہی
نہایت غلط ہے اسلئے کہ ثبوت وکون وغیرہ معقولات ثانیہ مین سے ہین
اور واجب کا معقولات ثانیہ کی فرد ہونا صریح باطل ہے۔ بلکہ یہان وجود سے
ذات مستقلہ قایمہ بنفسہا مراد ہے اور تمام عالم اوسکے قسم اعراض مین سے ہین
**البستان الثانی** حق سبحانہ وتعالے کی حقیقت وجود مطلق کی عین ہے یہانتک
کہ فرضاً ووہماً بھی وجود کو حقیقت سے منفک تصور نہین کرسکتے اسلئے کہ جب
حقیقت ووجود دونون ایک شے قرار دئے گئے تو وجود کو حقیقت سے

جدا کرنے مین بعینہٖ وجود سے ذات کی جدائی لازم آتی ہے۔ اور ذات و ذاتیات کا منتفی ہونا محال ہے۔

ہان ذات واجب کے علاوہ ممکنات کی ذوات مین چونکہ وجود ذاتی نہین ہے اسواسطے اونمین تصور انفکاک وجود جائز حتی کہ واقع ہے۔ اگر ممکن سے وجود منتفی کیا جاوے تو کوئی قباحت وجودی لازم نہین آتے اسلئے کہ ممکن کا عدم و وجود دونون مساوی ہین۔

رہا واجب کا وجود چونکہ عین ماہیت ہے اسلئے اوس سے منفک ہو ہی نہین سکتا۔ اور اپنے اطلاق کے سبب مع اعتبار عدم لیا جاتا ہے با عتبار عدم نہین مانا جاتا۔

ہان جب یہ کہا جاے کہ واجب موجود ہے ان الفاظ مین وجود کے معنے مصدری مراد لئے جاتے ہین۔ یعنی اوسمین وجود واقع ہوا ہے اس حالت مین یہ وجود حقیقت کیواسطے عرض عام قرار دیا جاتا ہے۔ اور حقیقت اسپر حمل اولے سے مقول نہین ہوتی ہے۔ اب وجود کے چند حالتین ہین کبھی تو فرض اور اعتبار کرنیوالے کے اعتبار و فرض پر اوسکا دارو مدار ہوتا ہے جیسے نسبتین اور اضافتین چونکہ یہ وجود صرف قوت دراکہ وغیرہ امور ذہنیہ سے تعلق رکھتا ہے اسلئے بداہتاً وجود حق سبحانہ تعالے سے مراد نہین لیا جاتا کیونکہ وجود حق سبحانہ و تعالے نفس الامری خارجی حقیقی ہے اور یہ وجود غیر واقعی فرضی ہے۔ اور کبھی وجود فرض و اعتبار سے خارج ہوگا اس حالت مین کبھی قوت ہاے دراکہ و مشاعر مین اور کبھی مشاعر سے خارج بھی پایا جائیگا

اول صورت وجود ذہنی کے ہے جیسے حقیقی نسبتین اور اضافتین فوقیت وتحتیت وغیرہ اور دوسرے شکل وجود خارجی کی ہے۔

پس اگرچہ ذہنی واقعی اور غیر واقعی دونون حصول فی المدارک مین ساوی ہین مگر فرضی امور اعتباریہ مین ہوتی ہے اور ذہنی امور حقیقیہ مین پائی جاتی ہے۔ دوسری صورت وجود خارجی کی ہے کہ مشاعر مدارک سے خارج ہے۔ حاصل تقسیم یہ ہے کہ تحقق وثبوت موجود کی حد ذات مین واقع ہو یا نہین ہے۔ اگر حد ذات مین واقع نہین اوسکو فرضی کہتے ہین۔ اور اگر حد ذات مین واقع ہے اوسکی دو حالتین ہین اول وہ جسکا ثبوت مشاعر ومدارک مین ہو۔ اوسکو ذہنی کہتے ہین۔

دوسری وہ صورت کہ جسمین ثبوت مشاعر سے خارج ہو۔ اوسکو خارجی کہتے ہین۔ یہ دونون ذہنی اور خارجی نفس الامری کہلائے جاتے ہین۔ پس وجود فرضی اور حقیقی دونون متباین ہین اور وجود ذہنی وخارجی نفس الامری ہونے مین موافق ہین۔ جسطرح وجود خارجی وجود حقیقی سے خاص ہے اسیطرح وجود ذہنی وجود مطلق سے خاص ہے۔

اب دیکھنا چاہیئے کہ جس وجود کی ماہیت مین متقرن ہونے سے احکام و آثار کا ترتب ہوتا ہے وہ وجود فرضی تو نہین ہوسکتا اسلئے کہ وجود فرضی ادراک تو تونکا محتاج ہے اور بغیر کسی فرض کرنیوالے کے اوسکا وجود نہین ہوتا۔ اور واجب کو ایسے قیود سے کچھ تعلق نہین۔ دوسری صورت وجود ذہنی کی ہے اوسمین یہ قابلیت اسواسطے نہین ہے کہ موجودات ذہنیہ کا تحقق مدارک مین ہوتا ہے

اور واجب جیسا مطلق مدارک کی حبس سے جا مین کیسے مقید ہو سکتا ہو
تیسری صورت وجود خارجی کی ہے۔ لاجرم وہ ہے مورد آثار واحکام قرار پایا۔
اب اس وجود خارجی کو دیکھنا چاہیئے۔ کہ یہ بنفسہ وجود مستقل ہی۔ یا کسی
جوہر کا عرض ہے۔ عرض ہونا تو یون باطل ہے کہ عرض مستلزم دور باطل
ہے کیونکہ عرض محل کا محتاج ہوتا ہے۔ اور خود محل کیواسطے وجود کا ہونا ضروری ہے
جو خود عرض قرار دیا گیا ہے۔ یہی دور کیصورت ہے پس لابد وہ ذات قایمہ بنفسہا ہے

**البستان الثالث** ۔ اول کچھ تمہید عرض کی جاتی ہے بعدازان
مطلب معرض بیانمین آتا ہے تمہید واحد جس حیثیت سے کہ واحد ہی اوس سے
واحد ہے صادر ہو سکتا ہے۔ ایسی ہی کثیر جس خصوصیت سے کہ کثیر ہے
اوس سے کثیر ہی کا ظہور ہوتا ہے اسلئے کہ کثرت و وحدت آپسمین متضاد ہین
اور ضد بحیثیت ضدیت دوسرے ضد کو پیدا نہین کر سکتی۔ ہان جب واحد مین
مختلف نسبتین مان لی جائین اوس سے کثیر کا صدور ہو سکتا ہے اسلئے
کہ یہ واحد جب نسبتون کے اختلاف کے سبب کثیر ہو گیا تو ایسی حالت مین
اس واحد سے کثیر کا صدور مستبعد نہین۔ حاصل الامر یہ ہے کہ واحد اور نیز کثیر
کے دو حکم ہین ایک حکم ذاتی ہے کہ جسمین امر زایدہ کا اعتبار نہین یعنی اوسکی
وحدت صرافت مین وہ مرتبہ رکھتے ہی کہ اوس سے یہ بھی تمیز نہین ہو سکتا
واحد صفت ہے یا اسم ہی۔ اور دوسرا وہ حکم ہے جسمین نسبت زائدہ کا
اعتبار کیا جاتا ہے اور اوس وقت وحدت ایک نسبت ثابتہ سمجھی جاتی ہے
جو واحد کے لوازم وصفات مین داخل ہے۔

کثیر کے دو حکم یہ ہین۔ ایک مین حیثیت افراد کا مطلق لحاظ نہین کیا جاتا۔
اور دوسرے مین کثرت وحدت کی طرح ایک احدیت پر مشتمل ہوتی ہے
اوس احدیت کے ذیل مین ہو کر کثیر سے واحد کا صدور ہو سکتا ہے۔
اس تمہید کے بعد معلوم کرنا چاہئے۔ کہ جس وقت ذات وجود مطلق
مین کسی معنی کا لحاظ نہ کیا جاوے وہ واحد ہے اوسمین نہ عدم اعتبار ہے
نہ اعتبار عدم ہے۔ جہات مین سے کوئی جہت قید واطلاق اسمین نہین
پائی جاتی سراسر منقطع الاضافات ہے۔ ایسی حالت وحدت مین
ذات کا منشاے کثرت ہونا مستبعد ہے۔ مگر جب صفات واسمار
کی حیثیت سے اوسکو مضاف الیہ خیال کرتے ہین تو کثرت کا نشو ونما
اوس سے کچھ بعید نہین معلوم ہوتا۔
اس بیان سے یہ تو معلوم ہوگیا کہ وحدت سے وحدت کی نشو ونما ہوتی ہے
اور کثرت منشاے کثرت ہوتی ہے مگر یہ معلوم کرنا باقی رہا کہ کثرت کی اور دو
حالتین ہین اول اون اجزا کی کثرت جس سے وجود شے متقوم ہوا ہے۔
جیسے نوع کے اعتبار سے جنس وفصل کی کثرت دوسرے لوازم کی کثرت ہے
یہ لوازم ذات کے ایسے تابع ہوتے ہین۔ کہ فرض وتصور مین بھی عقل ان کے
انفکاک کا فتوے نہین دیسکتی۔
بعض اہل خیال ماہیت مین اقتران وجود کو تسلیم نہین کرتے اور یہ کہتے ہین
کہ اقتران اور انضمام دو موجود مین متصور ہو سکتا ہے۔ اور وجود کے اقتران سے
قبل ظاہر ہے کہ ماہیت معدوم تھے۔ پس وجود و ماہیت مین اقتران

کیسے ہوا۔ اور فی الحقیقت یہ بہت سخت اعتراض ہے کہ جو حکما اور اہل کلام کے
مسلک مقدس کے استیصال کو کفایت کرتا ہے۔ اور افسوس کہ اہل کلام جیسے
اکابر اہل سنت اسکے جواب معقول مین نہایت خاموش نظر آتے ہین۔ مگر
الحمد للہ والمنت کہ حضرات اہل تصوف اس اعتراض سے بالکل بری ہین۔
وروہ صاف لفظون مین جواب دیتے ہین۔ کہ یہان انضمام کے معنی یہ ہین
کہ وجود مطلق اطوار مختلفہ اور شیون متشتیہ مین متطور و متعین ہوا ہے۔ یہی ممکن
کی حقیقت اور موجودات کی ماہیت ہے۔ اوس سے عقل جزوی اور کلی معنی
منتزع کر لیتے ہے۔
مگر اس خصوصیت مقیدہ متطورہ سے وجود مطلق کے اطلاق مین کچھ خلل و فرق
نہین اتا ہے۔ وہ اپنے اوسے عزت و تقدس پر قایم رہتا ہے۔ الان کما کان
جو کہ ایک مشہور قول ہے اسکے تصدیق کرتا ہے۔ ہان یہ ایک اعتراض
پیدا ہوتا ہے کہ جب اسقدر ظہور و تمثل مختلفہ کی نوبت کو پہونچگیا اور کل یوم ہو فی
شان سے یہہ ظاہر ہوتا ہے کہ وہ ہر دن ایک نئی شان مین ہوتا ہے
پھر آلان کما کان کے کیا معنے رہے۔ مین اوسکے جواب مین عرض کرتا ہون
کہ اول تو یہ قولہ ہی ضرور نہین ہے کہ صحیح ہو لیکن فی نفسہ اگر دیکھا جاوے
تو بہت صحیح ہے اسلئے کہ بداہتاً اہل تصوف کے ہان کلی طبعی کا وجود مانا گیا ہے
افراد محض انتزاعی امور ہین جو کلی طبعی کی کلیت اور جامعیت مین کسی قسم کا خلل
ونقصان نہین پہونچا سکتے۔ مثلاً انسان کے معنے جیسے کہ ایک زید سے سمجھی
جاتے ہین اسیطرح آدم علیہ السلام یا ایک نبی سے سمجھے جاتے ہین یہ محض

انسانیت کے مرتبہ حیوان ناطق مین کسی قسم کا فرق نہین ہے پس اگر انسان ایک ہو یا دو ہون یا دو ارب ہون خواہ بے انتہا کیون نہون جو کلی معنے انسان کہ ایک شخص سے سمجے جاتے ہین وہی سب سے سمجھ مین آتے ہین اون کلی معنے مین کوئی تنزل واقع نہین ہوتا ہے۔ علی ہذا وجود جو کلی طبعی ہو وہ کتنے ہی بے انتہا صورتون مین جلوہ گر کیون نہو مگر اوسکے اصلی حالت اطلاق مین ذرا فرق نہین آسکتا ہے۔

حاصل اقتران یہ ہے کہ وجود مطلق نے ابتدأ اپنے وجدان ذاتی سے جو تجلی فرمائی وہ حقیقت محمدیہ کے ثبوت کا سبب ہوئی اور وہ حقیقت محمدیہ بے حد اور بے انتہا شانون مین تمثل فرماتے رہتے ہے۔ وہ اعیان ثابتہ جنکو علم حق نے ثبوت کا اعزاز مرحمت فرمایا ہے۔ اونکا خلعت ظہور سے پیراستہ ہونا اقتران وجود ہے یعنی ماہیت اعیان ثابتہ ہین اور وجود ظہور عین سے مراد ہے۔ والسلام علی من اتبع الہدےٰ۔

**البستان الرابع** جیسے وجود مطلق کی حقیقت عقل پر منکشف نہین ہوتی اسیطرح وجود مطلق ان کثیف انکھون سے دیکھا نہین جاتا ہان اوسکے جو تنزلات ہین اونمین مشاہد ہوتا ہے۔ اور اونکے موافق خلوت علم مین آتا ہے۔ ان تمام تنزلات کو اوس سے ایک ہی نسبت ہو اور بغیر ترتیب وتعقیب کے اوسمین مندیج ہین۔ مگر اس سے یہ وہم نکر لیا جاسے کہ ان تنزلات کے حدوث سے وجود مطلق مین حدوث کا کوئی حصہ شامل ہو گیا۔ اسلئے کہ حدوث بہ نظر ایک دوسرے کے ظہور کی ایک دوسرے کو ہی حاصل ہے۔ اور تقدم وتاخر

طبعی ہے۔ وضعی نہین ہے جیسے حیات علم پر مقدم ہے اور وجود علمی وجود عینی پر مقدم ہے اور اجمال تفصیل پر تقدم رکھتا ہے۔
اب معلوم کرنا چاہئیے کہ اول تعینات علم ذاتی ہے جسمین تمام الہی اور کونیہ ازلی و ابدی نسبتون و اعتبارات کا لحاظ کیاجاتا ہے۔ مگر اوسمین تفصیل و تمیز نہین ہے کہ موجب تعداد و تکثر ہو۔ اسلئے عالم و معلوم اور علم اس مرتبہ مین واحد ہین۔ مگر باوجود اسکے کہ پوری تمیز نہین ہے پھر بھی نسبتون اور احکام مین سے کوئی نسبت و حکم حیطہ علم مجمل سے خارج نہین ہے۔ یہ پہلا پردہ ہے جو اطلاق کے مُنہ پر ڈالا گیا ہے۔ اسیواسطے اسکو احدیت حقیقہ اور وحدت اولی اور مقام اوادنی و حقیقت محمدیہ اور تعین اول کہاجاتا ہے۔ جو کثرت کہ اس مقام سے خصوصیت رکھتے ہی اوسکو شیون ذاتیہ کہتے ہین یہ مقام تمامی کائنات علوی و سفلی کیواسطے جمع الجوامع اور مرجع ہے اسکے دو وجہ قرار دی جاتی ہین ایک وجہ تجرد کی جانب میلان رکھتی ہے اور دوسری وجہ تلبس سے مشتمل ہے۔ وجہ اول یعنی تجرد سے کا قبلہ مرتبہ احدیۃ الذاتیہ ہے۔ اور وجہ ثانی یعنی تلبسی کہ مرتبہ واحدیت ہی اسکی وحدت حقیقہ اپنی کثرت خاصہ کیواسطے منافی نہین ہے اسلئے کہ وحدت کثرت کی اصل ہی نہین بلکہ عین ہے یہی وجہ ہے کہ واحدیت وحدت و کثرت کو عین واحد سے دیکھتی ہے۔ یہ مرتبہ حقیقت محمدیہ نے علم وجود نور شہود چارون نسبتون پر مشتمل ہے اور اونکے اضداد جہل و فقدان ظلمت و غیبت پر بھی متضمن ہے مگر ہان فرق اسقدر ضرور ہو کہ جسکی قابلیت ولیاقت جس مرتبہ کے امکان مین پائی ہو وہی افاضہ فرماتے ہے

کہ اوس سے اپنے امکان کے مطابق ظہور پذیر ہوتا ہے۔

اب اس وحدت حقیقیہ کے جسکو تعین اول و حقیقت محمدیہ قرار دیا ہے دو اعتبار ہین ایک اعتبار اجمال ہے کہ جسمین اگر حقایق کو فیما بین تمایز حاصل نہین ہے اور غلبہ وحدت نے تمیز کو مقہور کر دیا ہے۔ دوسرا اعتبار تفصیل ہے اسمین حقایق کو ایک دوسرے سے تمیز حاصل ہے اور غلبہ کثرت نے وحدت کے منھہ پر پردہ ڈالدیا ہے۔

ان دونون اعتبار کی یہ صورت ہے کہ حقیقت محمدیہ جب تعین و تجلی اجمالی سے متجلی ہوچکی تعین تفصیلی کے ساتھہ ظاہر ہوئی۔ اگرچہ کل موجودات کمالاً اجمالی طور سے ذات کے مواجہہ مین موجود تھے مگر اپنے نفوس پر خصوصیات متمیزہ کی حیثیت سے ظاہر نہ تھے اسلئے لامحالہ تمیز کی ضرورت واقع ہوئی۔ کہ اوسکے ذریعہ خصوصیات کے موافق ظہور فرماوے اسوجہ سے تمام نسب و اضافتہاے الہیہ اور نیز کونیہ کو خواہ ازلی تہین یا ابدی تفصیلی طور پر ادراک کیا اوس ادراک کا یہ نتیجہ ہوا کہ ہر نسبت ایک دوسرے نسبت سے اور ہر حکم دوسرے حکم سے متمیز ہوگیا۔

اب واحدیت مفصلہ کی کیفیت دریافت کرنی چاہیے کہ اوسکو دو طرح کے کمال حاصل ہین اول تو وہ کمالات ہین جن کی شان و تاثیر یہ ہے کہ اپنے غیر مین فیضان وجود کرتے ہین۔ ان کو کمالات فعلیہ اور اسماء و صفات بھی کہتے ہین اور جو صورت علمیہ ان کے علم ذاتی سے حاصل ہوتی ہے وہ اسماء و صفات کے حقایق قرار دی جاتے ہین یہی کمالات فعلیہ جب کسی ایسے تعین جامع مین

مجتمع کئے جائین جو تمام تعینات فعلیہ کے لئے اجمالاً محیط ہو۔ اوسکو الوہیت کہتے ہین۔ اور اگر خصوصیات متعینہ سے متفرق لئے جائین اوسکی دو صورتین ہین۔ اگر ظہور آثار اعیان مین ہو وہ اسماء الوہیت و ربوبیت ہین اور اگر ظہور آثار کا عدم لیا جاوے۔ وہ الوہیت و ربوبیت کے حقائق ہونگے۔ اب ان حقائق کی بہی دو حالتین ہین اگر انکا تحقق بعض حقائق کونیہ کے اظہار پر (جیسے خالقیت و رازقیت ) موقوف ہو وہ حقائق ربوبیت کہلائی جاتی ہین۔ اور اگر ایسا نہو وہ حقائق الوہیت ہین۔ کمالات واحدیت کی دوسری قسم کمالات انفعالیہ امکانیہ ہین اون کی شان یہہ ہے کہ جب فاعل وجودی اون پر فیضان نور فرمائی وہ اوسکو قبول کرین اور متاثر ہون۔ یہ کمالات انفعالیہ اگر کسی ایسے تعین مین لئے جاوین جو تمام تعینات انفعالیہ کو اجمالاً جامع اور حاوی ہو اوسکو حقیقت امکانیہ کہتے ہین اور اگر متفرق طور پر لین اوسکی دو صورتین ہین اگر علم مین عدم ظہور آثار کا اعتبار کیا جاوے وہ حقائق اور اعیان ثابتہ کہلاتے ہین اور اگر عین مین آثار و احکام کا ظہور لیا جاوے یہ موجودات خارجیہ ہین۔ خواہ روحانیات سے ہون یا جسمانیات سے یا مثالیات سے۔ نتیجہ یہ ہے کہ کمالات انفعالیہ فرق کے مرتبہ مین واقع ہین اور کمالات فعلیہ مرتبہ جمعیت ہین۔

**البستان الخامس** جب ذات مطلقہ تعین اوّل مین متعین ہوئی۔ اور اوسکو تمام قابلیات متضادہ پر مختار و ذریعہ ظہور قرار دیا۔ تو تمام عالم مجرد سے مادی تک وجود کے لباس سے معرا تہا۔ ہان تجلی ذات جو بصورت علم ہو چکی تہے تمام عالم کا اوسمین وجود مندمج تہا کہ جسکو موجود علمی کہہ سکتے ہین اور یہ علم اصطلاحاً وجدان ذاتی

سے تعبیر کیا جاتا ہے وہ حقیقت محمدی اول ہے
اول اون موجودات بسیطہ کی صورت مین ظہور پذیر ہوئی جو مادی نہونے کی نسبت
تراش خراش وغیرہ تمام نقص سے بوجہ اپنی شرافت کے بری ہے۔ اور اسکو عالم
ارواح کہتے ہین۔ بعدازان جب دوبارہ تجلی ظہور سے اوسے وجدان ذاتی کے
موافق فرمائی۔ تو ایسے موجودات کے صورت قبول کی جو مادی نہونے کی صفت سے
عالم ارواح کی طرح لطیف ہے اور بعض خصوصیات کی وجہ سے عالم اجسام سے
مشابہت رکہتا ہے۔ تیسری مرتبہ جب تجلی فرمائی تو اون کثیفہ موجودات کی صورتون
مین جسمین ہر قسم کی خرابی وخراش تراش وغیرہ کی کثیف صفات سے اتصاف ہے
یہہ عالم شہادت وحس کہلاتا ہے۔
ان تمام تعینات کے بعد جب ذاتی اپنے جمال جہان آرا کو جمعیت کے ساتھ
ملاحظہ کرنیکے لیے ایک ایسے مظہر کے طلبگار ہوئے کہ تمام مراتب علمیہ وجدانیہ
اور مثالیہ لطیفہ اور جسمانیہ کثیفہ کو جامع ہوتا کہ ان تمام صور وقابلیات کو حاوی ہو
جو متفرق اشیاء مین منفرد حیثیت سے موجود ہین۔ اس خاص منشاے ذاتی کو یون
پورا کیا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات بابرکات مین تمثل فرمایا۔ اور انسان
کامل کو اپنی صورت کے خلعت خلقت سے سرفراز فرمایا۔ یہ انسان کامل کی صورت
اسیطرح اون تمام مراتب قابلہ کو محتوی ہے جیسے کہ حقیقت محمدیہ
کل مراتب کی عین ہے۔ اور اوسکے ہر شان ہر وقت ایک نئے کن کی طلبگار
ہوتی ہے۔ علی ہذا یہ صورت عنصریہ مجیبہ بصورت انسان بسیرت واجب کل پر
مشتمل اور کل کی عین ہے۔ اور جمعیت وکلیت کی حیثیت سے تمام موجودات

و واجب تعالےٰ و تقدس مین برزخ واقع ہوئی ہے۔ اور چونکہ اس سے امر خلافت منتظم ہوتا ہے۔ اور خلیفہ کو مستخلف کے تمامی صفات سے سواے صفات ذاتیہ کے متصف ہونا ضرور ہے اسلئے تمام وہ قابلیات جو حقیقت محمدیہ مین پائی جاتے ہین وہ آئینۂ انسان کامل مین اجمال سے نظر آتے ہین۔

**البستان السادس**۔ اعلم وفقک اللہ کہ وجود حقیقت واحدہ متقلہ اور عین حقیقت ہے۔ اور ماسوا اُسکے عدم بحث اور لاشے محض ہے۔ اور تمام عالم تعین و خصوصیت اعتباری کے سبب غیر حقیقت ہے مگر اعتباری واقعی نفس الامری ہے جیسے صورت بشریہ مین حقیقت جبریلیہ کا متمثل ہونا حقیقت کی نظر سے بالکل عینیت کا حکم رکھتا ہے کیونکہ صورت متمثلہ کا بجز حقیقت جبریلیہ کے اور کوئی وجود نہ تھا مگر تشخص و تعین کے لحاظ سے ضرور فرق تھا۔ اسی طرح مخلوق حیثیت ذات سے خصوصاً مجرد ہے اور ظہور کے مرتبہ مین آکر ملبس ہے حاصل یہ کہ عین تجرد کی حالت مین ملبس اور تلبس کی صورت مین مجرد ہے گو اطلاق تقئید کے مخالف ہے اور تقئید بھی اسی طرح اطلاق و کلیت کو منافی ہے مگر چونکہ اطلاق و تقئید دونون مختلف اعتبار سے ہین۔ اور متمثل اپنے تمثلات کی نظر سے ایک ہی حالت مین مجرد و ملبس ہے۔ اسلئے وہ حیثیت وجود سے دو مختلف احکام تجرد و تلبس کا محکوم علیہ ہے۔ مثلاً صورت جبریلیہ جو بصورت دحیتہ الکلبی متجلی ہوئی وہ حقیقت جبریلیہ کے عین نہین ہے بلکہ صورت انسانیہ ہے۔ مگر ہان بے شک اوسکی حقیقت حقیقت جبریلیہ ہی تھی اگر اوسکی حقیقت حقیقت جبریلیہ نہوتی تو امر وحی مین جسکا تعلق جبریل علیہ السلام سے

نہایت فساد عظیم برپا ہوجاتا اس سے ثابت ہوا ہے کہ بلاشک وہ حقیقت جبریلیہ ہے۔ گو اوسکی صورت بشکل صورت جبرئیل کے غیر اور انسانی صورت کے مشابہ ہے۔ پس ظاہر ہے کہ عینیت ماہیت کے اعتبار سے اور غیریت صورت کے مرتبہ مین واقع ہوئی ہے۔ اوسکی صورت انسانیہ اور جسمیت وغیرہ صورت بشریہ کی جانب راجع ہے۔ اور احکام تقدس اور ابلاغ وحی حقیقت ملکیہ جبرائیلیہ کی طرف منسوب ہین۔

ایک امر اور یاد رکھنے قابل ہے کہ بشریت کے احکام حقیقت ملکیہ پر قایم نہین ہین بخلاف لطافت وبساطت وتقدس کے کہ اون پر حقیقت ملکیہ کا قیام ہے مگر حقیقت ملکیہ کو صورت بشریہ سے ایک نسبت خاص ہے۔ کہ جسکے سبب صورت بشریہ کا قیام اور لوازم واحکام کا ثبوت ہے اگر اوس نسبت خاص کی امداد وتوجہ نہوتی تو یہ صورت منعدم ہوجاتی۔ اوسی نسبت کا یہ اثر ہے کہ اسصورت پر بشریت کا اطلاق کیا جاتا ہے۔ ورنہ اسکی حقیقت ملکیہ اسکی صورت متمثلہ کے مخالفت کرتی ہے۔

ایسے ہی موجودات دنیا وجود حق کی تمثلات ہین۔ جسطرح کہ صورت جبریلیہ متمثلہ کے احکام کو اوسکی حقیقت تک رسائی نہین ہے اسی صورت سے حقائق امکانیہ کے احکام غیریت اعتباری کی حیثیت سے صورت متمثلہ کی طرف راجع ہین ان موجودات کی حقیقت کو حقیقت محمدیہ کے ہر ایک اسم سے ایک نسبت خاص ہے حقیقت کے اسماء مین سے جس اسم نے تمثل فرمایا اوسکے مطابق موجودات کا ظہور ہوتا رہتا ہے۔ پس حقیقت کو صورتون سے لازم وملزوم کی

نسبت ہے جزو و کل کے نہین -

البستان السابع - فی تفصیل المراتب علی سبیل التمثیل - اعلم ایدک اللہ بنصرہٖ که وجود مطلق کی نسبت قرآن پاک مین ارشاد ہے ولله المثل الاعلی اس واسطے یہان مثل کے پیرایہ مین مراتب کی تفصیل نذر ملاحظین کی جاتی ہے ۔

یہہ معلوم ہے که وجود مطلق کلی سبعی ہے - توحسب قاعدہ ان المثال یفہم بالمثال دوسرے قریب الفہم کلی سے یہ مراتب جلد ذہن نشین ہوجاینگے - پس مخفی نرہے که عموماً ہر کلی مین ایک اعلی مرتبہ اس قسم کا ہوتا ہے که وہ اوس مرتبہ مین تمامی اطلاق و مقیدہ نسبتون سے مبرا تسلیم کی جاتی ہے ۔ جیسے انسان اپنی ذاتی حیثیت سے نہ اطلاق کا مقتضی ہے اور نہ تقیید کا خواستگار - اوسمین بجز لحاظ ذات کوئی جہت ہی نہین جو دوسرے تصور کے گنجایش پیدا کرسکے کل امور سے نظر منقطع ہے ۔ واجب الوجود مین اسکے مقابل مقام عماہے که جہان حیرت و تاریکی خودرفتگی کے سوا کسے ذہن یا تصور کا گذر نہین ہو سکتا یہ کلی چونکہ کلیۃ الاعلی ہے اسلئے اوسے قسم کے اور تنزیہ اوسکو حاصل ہے - انتہا یہ ہے که تنزیہ سے منزہ اور تبریہ سے بری ہے ۔

اس مرتبہ ذات کے بعد جب تجلی ذات اس حیرت مین شمع کمالی روشن کرتی ہے انسان خود کو کمالات سلبی اور ایجابی اور فعلی انفعالی وغیرہ امور سے مشہود پاتا ہے - اسکو عقل انسان کہتے ہین - یہہ عقل انسان کے تمام قابلیات اور صفات کے اظہار کا آلہ ہے ۔ واجب مین اس کے مقابل تعین اول اور حقیقت اولے کا مرتبہ واقع ہے - جو ذریعہ اظہار کائنات ہے ۔ اب آگے چلکر

عقل کو دو راستے پڑتے ہین ایک وہ کہ جسمین قابلیات کلیہ کا تجرد اشہود ہے
انسان مین یہہ مرتبہ عقلیہ مجردہ عامہ کہلاتا ہے۔ اور واجب مین اسکے مقابل
مرتبہ احدیت ہے جسکو اہل معقول لابشرط شئے قرار دیتے ہین۔ دوسرا وہ طریق
جس سے تمام جزی اور کلی امورمین اوسکا دست تصرف متصرف رہتا ہے
انسانی مرتبہ مین اسکو عقل متصرفہ کہتے ہین اور واجب مین اس مرتبہ کا نام واحدیت
ہے۔ اہل معقول اسکو بشرط للشئے کہتے ہین یہ تعین ثانی ہے۔ اس مرتبہ مین تمام
قابلیات سلبیہ و ایجابیہ وغیرہ اپنے اپنے رنگ دکہاتے ہین۔
اب قابلیات فعلی ہین اور انفعالے۔ اور یہ دونون کبہی مجمل ہوتی ہین۔ اور کبہی مفصل
فعلیات کا اجمال الوہیت کے مقابلہ مین ہوتا ہے اور اونکی تفصیل صفات کے
مشابہ ہوتی ہے۔ انفعالیات کا اجمال بمنزلہ حقیقت امکانیہ ہوتا ہے۔ اور اوسکی
تفصیل اعیان ثابتہ کے مرتبہ مین ہوتی ہے۔ پس جبکہ حقیقت انسانی مین قابلیات
فعلی کے ظہور سے کسے قسم کا خلل واقع نہین ہوتا۔ تو عین حقیقت واجب مین
جو اوس سے بڑہکر صاحب شیون نامتناہیہ ہے کیسے تعدد لازم آسکتا ہے
یہ مسئلہ چونکہ دقیق ہے اسلئے اکثر زلتہ الاقدام مین گرفتار ہوئے ہین۔ اور جنکو
بہت لغزشین اور سخت زلتین ہوئی ہین۔ اونمین بعض لوگ ایسے نظر آتے ہین
جنکو محجوب سمجہا جاتا ہے۔ اونکو بجز کثرت وغیریت کے نظر ہی نہین آتا۔ بعض وہ
لوگ ہین جو مجذوب کہے جاتے ہین۔ وہ بجز وحدت وغیبیت کے دیکہتے ہی نہین
یہ دونون لوگ اقتدا کے لایق نہین ہین۔ ایک ظلمت کثرت سے محجوب ہین۔
دوسرے نور وحدت سے ہان عارف مقتدا وہ ہے جو دونون مقام پر عبور

رکہتا ہو۔ یعنی وحدت اشیاء کے بواطن ہین اور کثرت اشیا رکے ظاہر ہین عیان دیکہے
پس ممکنات حقیقتاً عین واجب ہین اور اعتباراً اوسکے غیر ہین نہ جمیع وجود سے
عین ہین اور نہ تمام اسباب سے غیر ہین۔ جیسے زید حقیقتاً عین انسان ہے وہ سے
اپنے تعین زیدیت کے اعتبار سے غیر انسان ہے۔ اور عصاے موسوی
باوجودیکہ عصا ہی تہا مگر سانپ نظر آتا تہا وہ جس حالت مین عصا تہا سانپ
نہتا اور جب سانپ تہا عصا نہ تہا۔ حالانکہ واقع مین عصا ہی تہا۔ کیونکہ سانپ عین عصا
تہا اور عصا عین سانپ تہا اور پہر لطف یہ کہ عصا اور سانپ دونون متغایر ہین
علی ہذا تمام جادوگرون کے رسّیان جو سانپ بن گئین تہین۔ فی الحقیقت وہ رسّیان
تہین۔ مگر صورت مین سانپ تہین۔ لیکن جو نقصان یا اثر اونسے مرتب ہونیوالا تہا
حقیقتاً وہ اثر تہا جو سانپون کے اثر سے متعلق ہے۔

یہان بہتہ معلوم ہوتا ہے کہ اہل حق صوفیۂ اور نکے مسلک مقدسہ پر جہلاے اہل رسم
کی طرف سے جو اعتراض کئے گئے اونمین سے بعض کے مختصر جواب پیش کئے جائین
اونمین سے اول اعتراض یہ ہے کہ وجود کو اگر واجب قرار دیا جائے اور وہ تمام
ممکنات مین ساری ہو رہا ہے اس سے لازم آتا ہے کہ تمام ممکنات واجب الوجود
ہین۔ اسلئے کہ مقید مطلق کا عین ہوتا ہے۔ حالانکہ اسکو کوئی تسلیم نہین کرسکتا کہ تمام
ممکنات واجب الوجود ہین۔

اوسکا جواب یہ ہے کہ کسی شے کے واجب ہونے سے یہہ ضرور نہین کہ اوسکے
لازم کا بہی واجب ہونا لازم آوے۔ چونکہ ممکنات وجود کے لوازم ہین اسلئے واجب الوجود
کے واجب ہونے سے ممکنات کا واجب ہونا نہین لازم آتا۔ بعض کا یہ خیال

سنے کہ واجب کیواسطے کسی ایک ممکن کا لازم ہونا منہ ورہے نہ کہ اس تمام موجودات کا اسلئے ہم یہ مانتے ہی نہین کہ ممکنات لوازم وجود ہین۔

مین اوسکے جواب مین یہہ عرض کرتا ہون کہ جب تک ہر ممکن کا وجود تحقق نہو جاے خواہ وہ تحقق بحسب امکان ہو وہ پیدا نہین ہوسکتے۔ اور جب تحقق ہو گیا تو کل ممکنات لوازم وجود ہو گئے۔ اسکے علاوہ اور ایک جواب ہے کہ وجود کی مختلف حیثیتین ہین۔ اگر مختلف نہوتین تو واحد سے کثرت کا صدور محال تھا پس جس حیثیت سے کہ وہ واجب ہے ممکن نہین اور جس حیثیت سے ممکن ہے واجب نہین۔ اور مرتبۂ حقیقت سب مراتب کو جامع ہے۔

دوسرا اعتراض یہہ ہے کہ وجود مین محلات کے تکثرسے تکثر پیدا ہوتا ہے مگر اسکی کیا وجہ کہ واجب مین تکثر نہ مانا جاوے۔

اسکا جواب یہ ہے کہ نفس وجود مین تکثر کبھی نہین ہوتا بلکہ یہہ کثرت اوسکے شیون مین پیدا ہوتی ہے اور کثرت شیون سے جو اعتباری ہوتے ہین حقیقت مین کب اثر تکثر ظاہر ہو سکتا ہے۔

تیسرا اعتراض یہہ ہے کہ وجود کو جب واجب و ممکن اور قدیم و حادث کے طرف تقسیم کرین تو اس صورت مین ایک شے کا اپنی اور اپنے غیر کی جانب تقسیم پانا لازم آتا ہے۔ اسلئے کہ وجود جب واجب کا نام ٹھیرا تو پھر اسکے کیا معنے کہ وجود ممکن اور واجب کی جانب منقسم ہوتا ہے۔

مین اوسکے جواب مین عرض کرتا ہون کہ وجوب و امکان اور حادث و قدیم وغیرہ نسب وجود کے اسما ہین اوسکے اسماء ذاتیہ نہین ہین۔ اگر اوسکے اسماء ذاتی

ہوتی تو ایک کی تقسیم اوسکی ذات وغیر ذات کی طرف لازم آتے۔

چوتھایہ اعتراض ہے کہ وجود مطلق کا بجز ذہن کے اور کہین وجود نہین ہے اور واجب کا وجود خارجی ہے اس صورت مین واجب وجود کو مقرر نہین کر سکتے

مین اوسکے جواب مین عرض کرتا ہون کہ یہہ محض غلط خیال ہے کہ وجود مطلق موجود نہین بلکہ حقیقت وخارج مین وجود مطلق موجود ہے۔ اور مقیدات عالم صرف ذہنی واقعی امور ہین۔ کیونکہ جب زید وعمر مین دریافت کرتی ہین تو ضرور مابہ الاشتراک ایک حالت نکلتی ہے یعنی انسانیت سمجھ مین آتی ہے۔ اور جب زید اور دیوار سے سوال کیا جائے تو وہ حالت انسانیت دونون سے نہین سمجھی جاتی بلکہ ایک سی انسانیت اور دوسری سے جداگیت ثابت ہوتی ہے۔ پس ضرور ہر کلی کا کوئی مابہ الامتیاز ہے۔ اسیکو اہل معقول سے مین بعض ابتدائی لوگ جیسی مُلّا حسن وغیرہ علاقہ مجہولہ الکُنہ کہتے ہین۔ مگر فی الحقیقت وہ علاقہ مجہولۃ الکنہ جو ظاہر مین پایا جاتا ہے۔ خود ہی مابہ الاشتراک حقیقت انسان ہے۔ پس جسطرح انسان کلی خارج مین موجود ہے۔ اسیطرح کلی الاعلی وجود مطلق کے سوا کوئی موجود وثابت نہین ہے ماسوا اوسکے تمام شیون اعتباری ہین جیسے کہ آسمان کے مقابلہ مین آسمانیت کا وجود ہے اسیطرح وجود کی نسبت تمام کائنات کا وجود ہے۔

پانچوان اعتراض یہ ہے کہ وجود سے بڑہکر کوئی بدیہی شے نہین اور واجب الوجود سے زیادہ کوئی فکری اور کسبی نہین۔ ایسی حالت مین وجود۔ واجب۔ کیسے ہوسکتا ہے۔ کیونکہ دو مختلف مقتضا کی چیزین ایک نہین ہوسکتی ہین۔

اوسکا یہ جواب ہے کہ اگرچہ وجودانیت سے نہایت بدیہی ہے مگر بکنہہ سخت کسبی ہے باوجودیکہ وہ اپنی اینت سے تحقق مین تمام اشیار سے ظاہر تر ہے مگر کُنہہ مین سب چیزون سے ابطن اسیطرح واجب الوجود کو بداہتاً ہر شخص یہ جانتا ہے۔ کہ وہ خالق ہے رزاق ہے عادل ہے جواد ہے مگر اوسکی ذاتیات مین عقول انبیا حیران ہین

چھٹا اعتراض یہ ہے کہ وجود اگر عین واجب ہے اوسکی دوصورتین ہین یا تو وہ اپنے اطلاق سے عین ہے یا تقئید سے جس صورت مین کہ اطلاق سے عین مانا جاوے تو صفت تخلیق وایجاد سے ضرور متصف ہوگا۔ کیونکہ واجب ان صفات سے متصف ہے۔ اور چونکہ ہر صفت مختص موصوف ہوا کرتی ہے لسلئے اطلاق تو اول ہی مرتبہ کافور ہو گیا جس سے عینیت پیدا ہوتی تھی۔

دوسری صورت یعنی تقئید کی حالت مین عینیت لینے سے واجب کا مرکب ہونا لازم آتا ہے۔

اوسکا یہ جواب ہے کہ وجوب واطلاق کے دو مرتبہ ہین ایک وہ اطلاق جو تمام فعلی وانفعالی نسبتون سے معرا ہے۔ دوسرا وہ اطلاق ہے جو تمام نقائص امکانیہ یعنی جسمانی وروحانی ومثالی تعینات سے بری ہے اونمین سے پہلا مرتبہ ذات ہے۔ دوسرا مرتبہ ذات مع الاسمار وصفات کا ہے۔

اب واجب کی حالتین دیکھنے چاہئین کہ وہ یا تو ذات صرفہ لاتعین ہے اومین ہرگز تقئید نہین ہے یا ذات مع اسمار وصفات ماخوذ ہے۔

پس واجب بمعنی اول مین اطلاق کی پہلی صورت سے وجود کو عینیت ہے۔ اور

واجب بمعنی دوم اطلاق کی دوسری صورتے عین وجود ہے۔
اگر کوئی یہہ کہے کہ واجب الوجود خالق ہے جسکو کہ وجود مطلق مانتے ہین۔
اور مطلق کا مقید پر حمل ہوا کرتا ہے تو واجب الوجود کا حمل ممکنات پر لازم آتا ہے
مین اوسکے جواب مین یہہ کہتا ہون کہ حمل مین ایک اتحاد کی جہت ہوتی ہے
اور دوسرے مغائرت کی اور یہہ اتحاد اور مغائرت دو طرح پر متحقق ہوتے ہین
پہلی صورت یہہ ہے کہ صورت کے موافق خارج مین اتحاد ہو اور معناً ذہن
مین تغائر ہو جیسے زید انسان ہے یہہ دونون باطن مین غیر اور خارج مین متحد
ہین کیونکہ زید اپنی اوس جزئیت کے سبب جو شخصیت سے پیدا ہوئی ہے
اور انسان اوس کلیت کی وجہ سے جو اوسکی ذات کو لازم ہے فیما بین
متغائر ہین ایک تو حمل کی یہ صورت ہے۔ دوسری صورت یہہ ہے کہ صورتاً
تخالف ہو اور معناً اتحاد ہو جیسے حقیقت جبرئیلیہ اور صورت دحیۃ الکلبیہ اگر
انمین اتحاد نہوتا تو جس شی کا صورت دحیہ سے ظہور ہوا وہ حقیقت جبرئیلیہ سے
ظاہر نہوتا۔ یہان ہم جس شے مین بحث کرتے وہ تغائر بحسب الصورت
و اتحاد بحسب الحقیقت کی صورت ہے اور کسی حالت مین اس معنی کے ظہور سے
کچھ نقصان لازم نہین آتا بلکہ اگر ظہور نہوتا تو ایک قسم کا نقص تھا اندرین
حالت موجد بالکسر و بالفتح الجیم مین حمل ہونا کچھ نقصان کی بات نہین ہے
مگر جب اون نسبتون پر جو صورتون مین تغائر پیدا کرتی ہین اور حق جل وعلا کی
مخلوق پر مقدم ہونے پر نظر پہونچتی ہے تو حمل ممنوع معلوم ہوتا ہے اور
جب حیثیت اطلاق سے موجد تعالی کی جانب توجہ سے دیکھا جائے کہ وہ

جس صورت مین چاہے متمثل ہوتا ہے خواہ سفلی ہون یا علوی اور پھر
اوسکی حالت اصلیہ جو قبل از تمثل تھی باقی رہتی ہے حمل صحیح ہوتا ہے
جیسے کہ حیوان مادہ کی حیثیت سے انسان پر مقدم ہے حمل صحیح نہین ہوسکتا
اور اطلاق کے اعتبار سے ہمیشہ اوسپر محمول ہوتا ہے۔ تو معلوم ہوا کہ
ایجاد وغیرہ لوازم کے اختلاف کے سبب مجتمع نہین ہوتے کیونکہ ایجاد اس کا
طلبگار ہے کہ موجد اپنے مخلوقات پر محمول نہو اور اطلاق خواستگار ہے
کہ مطلق اپنے مقیدات پر ضرور محمول ہو

ساتوان مشکل اعتراض ہے کہ وجود یعنی ذات آلہی اگر ممکنات مین ساری ہے
تو ذات آلہیہ کا ناپاکیون سے آلودہ ہونا لازم آتا ہے اوسکے علاوہ وجود مین
اور بہت سے قباحتین نظر آتی ہین جنکو وجود حق سبحانہ وتعالے کی طرف منسوب
کرنے پر کوئی اہل عقل جرات نہین کرسکتا ہے۔

اسکا ایک جواب تو یہ ہے کہ ذات الہیہ بلاشک موجودات مین ساری ہے
مگر اپنی لطافت کاملہ کے سبب الودگی سے بری رہتی ہے۔ جیسے آفتاب کا
نور ناپاکیون پر پڑتا ہے مگر اپنی لطافت کے سبب آلودہ نہین ہوتا۔ اختلاط
نجاست کی صورت وہان پیش آتی ہے کہ جہان کوئی ناپاک جسم
دوسرے جسم سے مقارب ہو۔ اور وجود آلہی حیثیت اطلاق کی سبب جسم کے
قید سے مقید ہو ہی نہین سکتا جس مرتبہ مین اوسکو متصور و متشکل مانتے ہین
وہ ممکنات کا مرتبہ ہے۔ اس وجہ سے وہ نقص جو جسمانی امور سے تعلق
رکھتے ہین جسم کی قید تک رہ جاتے ہین اور جب اطلاق کا مرتبہ آجاتا ہے

وہان جسم کی قید ہی نہین ہتی جو متنجسات سے تلطخ لازم آوے۔

دوسرا مفصل جواب یہ ہے کہ وجود بنفسہ و بالذات خیر ہے اور شر بالذات عدم کو کہتے ہین اشیاے وجودی مین شر ہو ہی نہین سکتا شر جب کبھی ہوگا اوسکا مرتبہ عدم مین آکر نشو و نما ہوا ہوگا۔ جنکو کہ ہم خراب اور ناپاک قرار دیتے ہین وہ بنفسہ ایسی نہین ہین مثلاً پاخانہ یعنی براز انتہا کی بدتر شے خیال کیجاتی ہے وہ اس حیثیت سے کہ صحت کے نقصان کا موجب ہوتی ہے خراب شے ہے لیکن اس حالت مین بھی عدم صحت خراب چیز ہوا نہ کہ بنفسہ براز۔ کیونکہ براز ایک قسم کے کیڑون کی پیدایش اور حیات کا سبب ہوجاتا ہے اور افعال مین سے مثلاً چوری برے سمجھی جاتی ہے اسلئے کہ ایک شخص کے مال کو اوسکے پاس سے معدوم کرنا ہوتا ہے چونکہ دوسرے مقام پر اوسکا وجود ہوتا ہے اسلئے چوری اس نسبت سے بری نہین تو یہہ برای جو کچھ پیدا ہوتی ہے وہ ایک دوسرے کی نسبت سے فی نفسہ شر کوئی وجودی شے نہین ہوسکتی۔ پس چونکہ واجب الوجود وجود مطلق کو مانا ہے جو کسی صورت سے شر نہین اور کوئی نقصان حیثیت وجودی سے لازم نہین آسکتا۔ اسلئے کسی قسم کی قباحت نہین معلوم ہوتی کہ وجود مطلق کو خدا مانین شر اور نقصان جسقدر تھا وہ عدم کے نذر ہوگیا والحمد للہ علی ذلک۔

اذا علمت هذا انا علم کہ وجود مین جب تلبس بتجرد کا لحاظ نہین کرتے وہ وجود مطلق اور ذات بحت او غیب الہویت کہلاتا ہے۔ کسی کا علم و کشف اوس سے متعلق نہین ہوسکتا مگر جب اپنے مراتب تنزلی مین نزول و تمثل کرتا ہے۔

اوراک اوس سے تعلق پذیر ہوتا ہے۔

اوسکی پہلی تجلی جسمین شیون الہیہ او۔کونیہ کی کامل جمعیت تھی وہ حقیقت محمدیہ قرار پائی اور دو حالتون پر مشتمل ہوئی۔ایک حالت مین صفات واعتبارات سے اوسکو بریت حاصل ہے۔دوسری حالت مین تمام صفات وغیرہ سے مرتبہ ظہور کا نشو ونما ہوتا ہے۔حالت اولی مجملہ اور ثانیہ مفصلہ کہلاتی ہے حالت مجملہ مین صرف صفات کا وجدان حاصل ہے اور دوسری حالت مین یہ کارخانہ ہے کہ مظاہران جلال قہر کے دفتر سے حکم ظہور حاصل کر کے شیطان کی تعلیم کے موافق ظہور پذیر ہوتے ہین۔اسلئے تمام صفات ذمیمہ اور نجاسات وغیرہ اوس شان جلال کی طرف منسوب کی جاتی ہین۔کیونکہ ان افعال کا صدور شیون سے ہوتا ہے نہ کہ خود ذات واجب سے۔ذات اپنے مرتبہ مین وارا الورا ہے۔اور مظاہران جمال نورانی لباس پہنکر انبیا علیہم السلام کی تعلیم صحیحہ کے موافق شمع انجمن افروز بزم عالم ہوتے ہین۔

اگرچہ حضور اکرم سرور عالم کی حقیقت مظاہر جلال وجمال دونون کے مبدا اور منشا ہے مگر آپ کا منشار ذاتی جو ہدایت خلق ہے وہ مظاہران جمال مین ظاہر ہوتا ہے۔عمومیت کے لحاظ سے تمام کائنات من الازل الی الابد امت محمدی ہے اور خصوصیت کے اعتبار سے صرف مظاہر جمال شمول امت حضور کا شرف رکھتے ہین۔

البستان الثامن۔فی ضرورۃ المقید للمطلق وجود مطلق کیواسطے کسی نہ کسی مقید کی ضرورت ہے۔اور ہر مقید کو اپنے مطلق کی حاجت ہے۔اور باوجود

اس لزوم کے مطلق بالذات غنی ہے مگر مقیدات کا مشتاق ضرور ہے
اور مقید بالذات فقیر و محتاج ہے۔ کیونکہ اگر مطلق کا ظہور بلا مقید کے
نہین ہوتا تو مقید کا وجود بغیر مطلق کے محال ہے مطلق حقیقی کی یہ
صفت ہے کہ کلیت و جزئیت۔ اور نسبت فاعلیت و قابلیت عالمیت
و معلومیت اور اسم و رسم اور تنزیہ و تشبیہ کی قیود سے بری ہو نہ جلال
اوسکی طرف منسوب ہو سکے نہ جمال۔ انتہاے مطلق یہ ہے کہ صفت ذاتی
جو اطلاق ہے وہ بھی نظر انداز ہو جاے وحدت و کثرت اوسکے میدان مین
حیران ہون۔

البستان التاسع فی اقسام الوحدات۔ ایدک اللہ بفضلہ کہ وحدت کبھی تمام وجوہ
سے عین شے ہوتی ہے اور کبھی بعض باب سے عین اور بعض سے غیر ہوتی ہے
اور بعض مقام پر ہر طرح غیر ہوتے ہے انمین سے پہلی وحدت خصوصیت وجود
مطلق مین پائی جاتی ہے اسلئے کہ حق سبحانہ تعالی امین وحدت عین ذات ہے
اسی وحدت سے لفظ احد مشتق ہوا ہے۔ اور دوسرے وحدت صفات آلہیہ
مین نظر آتی ہے اسلئے کہ صفات وجود کی حیثیت سے عین ذات ہین۔
اور اپنے تعینی حالت مین غیر ہین اس وحدت سے لفظ واحد مشتق ہوا ہے
تیسرے وحدت انواع اعداد مین پائے جاتے ہے مثلاً دو کا عدد ہے
گو تمام عدد نوع اعداد مین ہین مگر دو کو تین اور چار وغیرہ سے پوری مغایرت
ہے کبھی وحدت کی یہ قسم اجناس کو عارض ہوتی ہے وہ جنس عالی کی
اعتبار سے واحد ہو جاتے ہین۔ اور کبھی انواع کو عارض ہوتی ہے وہ جنس

کی نظر سے واحد ہو جاتے ہین۔ اور کبھی اشخاص پر وارد ہوتی ہے وہ باعتبار
نوع واحد ہو جاتی ہین۔
پس وہ محمولات جو مرتبہ سفلی مین مغائر ہوتے ہین حقیقت عالیہ مین ترقی پاکر
متحد ہو جاتے ہین جیسے کہ انسان ضاحک اور کاتب ہے اور نیز وہ موضوعات
جو مرتبہ تحتی مین متباین تھے موضوع عالی مین پہونچکر متحد ہو جاتے ہین
جیسے کہ اذن اور روئی سفید ہونے مین دونون اتحاد رکھتے ہین اسیطرح
درجہ بدرجہ ترقی پاکر تمام موجودات عالم مرتبہ وجود مین جو ہر موجود کا انتہائی
مقام ہے متحد ہو گئے ہین اور سب کی آخری احتیاج ایک وجود مطلق کی
طرف ثابت ہی جو بعد ترتیب مقدمات شکل اول بداہت سے یہ ثابت
کرتے ہے کہ وجود مطلق کے سوا واجب الوجود کوئی نہین ہو سکتا اور اگر
فرض بھی کیا جاے تو وہ ضرور وجود کا محتاج ہوگا اسلئے کہ معدوم مین خدا ہونیکی
قابلیت نہین اور محتاج بھی خدا نہین ہو سکتا اسلئے لامحالہ وجود کے سوا واجب نہین
قیاس کی ترکیب یون ہے۔ صغری۔ واجب محتاج الیہ الکل ہے۔ کبری۔ محتاج
الیہ الکل وجود مطلق ہے۔ نتیجہ۔ واجب وجود مطلق ہے صغری کا صدق تو بدیہی ہی
رہا کبری او سکی ادلۂ قطعیہ پہلے گذر گئین بہر حال یہ ثابت ہوا کہ وہی وجود مطلق
واجب ہے جو سب کا محتاج الیہ ہے۔
اب واجب الوجود کے واحد ہونے کی دلیل ملاحظہ کیجئے اگر کم سے کم دو شے
وجوب وجود کے ساتھ متصف ہون تو وجوب دونون مین امر مشترک ہوگا ایسی
حالت مین ضرور ہے کہ واجبین مین کوئی امر فارق ہو ورنہ تعدد مسلّم باطل ہو جاویگا

اور جب بلا فارق کے واجبون کا تعدد ضروری قایم نہین رہا تو واجبین ما بہ الامتیاز کے محتاج ٹھہرے اور محتاج کو کوئی واجب نہین مان سکتا اور یہہ ضرور ہے کہ کوئی معبود اوسکے غیر نہین کیونکہ لا الٰہ الا اللہ و لا الٰہ غیرک اگرچہ بہت سے معبود ثابت کرتے ہین مگر غیریت کی نفی کرتے مین کیونکہ لا الہ غیرک کے معنے یہ ہین کہ کوئی معبود تیرے غیر نہین ہے اور جسکی پرستش کی جاے وہ معبود ہے جیسے زید کو کسی قصور پر اگر بنیہاً پیٹیا جاے یا بلا قصور دونون حالتون مین اوسکا مضروب ہونا لازم آتا ہی یہہ اور بات ہے کہ ایک مقام پر غیر مناسب تہا اور دوسرے مقام پر مناسب مگر زید کے مضروب ہونے مین کلام نہین اسیطرح عبادت جسکے معنے طاعت اور انقیاد کے ہین اگر خدا کی کیجاے یا کسی بت کی طاعت کنندہ کے عابد ہونے مین شک نہین اور جسکی طاعت کیجاے اوسکے معبود ہونے مین کلام نہین اسلئے غیر خدا معبود واقع ہے یہہ امر آخر ہے کہ وہ عبادت ایسی ناجایز ہے جیسے بلا قصور زید کو مارنا جیسے زید کا مضروب ہونا متیقن ہے ایسے لات و منات کا معبود ہونا یقینی ہے مگر چونکہ یہہ ثابت ہوچکا کہ واجب الوجود وجود مطلق ہے اسلئے جملہ الہہ کو خداوند عالم سے عینیت ہے لیکن چونکہ کفار بتون کو غیر حق سمجھتے تھے اسلئے لا الہ الا اللہ سے اوس غیریت کے نفی فرمائی ہے جہلا کا یہ خیال کہ لا الہ الا اللہ نے تمام زمین و آسمان کو اوڑا دیا محض باطل ہے جو لوگ کہ حقایق اشیاء کو ثابت مانتے ہین وہ اسکو کبھی تسلیم نہین کرسکتے کہ زمین و آسمان سری سے موجود ہی نہین اور انکے علاوہ کسی مقام پر

خدا ہی خدا موجود ہے حقیقتاً تمام عالم موجود ہے مگر اسطرح کہ جیسے آسمان سے فوقیت زمین سے تحتیت کے واقعی نسبتین سمجھی جاتی ہین کوئی نافہم زیر و بالا یمین و یسار کو معدوم نہین کہسکتا اون اشیاء کا وجود جو ان جہات مین پائی جاتی ہین جہات کا وجود ہے ایسے ہی حقیقتاً واجب الوجود - بنفسہ ہے مگر تمام کائنات جہات واقع کیطرح متحقق ہین اگر کوئی جاہل امواج دریا کو دیکھے اور اوس سے انکار کرے یہہ محض اوسکی جہالت ہے اگرچہ بنفسہ دریا کا وجود ہی امواج کا وجود ہے اور علاوہ دریا کی حقیقت کے اوسکا پتہ نہین مگر اوسکے وجود متعین سے جو دریا کے ایک ذاتی صفت ہے کیسے انکار ہوسکتا ہے کفار عرب بہی خدا کو خدا جانتے تھے جیسے آیہ مَنْ رَّبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ يَقُوْلُوْنَ اللّٰهُ سے ظاہر ہے کہ خالق زمین و آسمان وغیرہ خدا کو جانتے تھے اور مَا نَعْبُدُهُمْ اِلَّا لِيُقَرِّبُوْنَا اِلَى اللّٰهِ سے واضح ہے کہ بتون کے عبادت بھی خدا سے تقرب حاصل کرنیکے واسطے کرتے تھے اور حسب آیہ هٰؤُلَاءِ شُفَعَاؤُنَا عِنْدَ اللّٰهِ اونکو شفیع خیال کرتے تھے اور بلا تشبیہہ شفاعت مسلمانونکے ہان بہی جایز ہے تقرب آلہی کیواسطے قبور پر حاضری کی بہی اجازت ہے سجدہ تعظیم جسمین عبادت کے شکل ہے فقرا اوسکو جایز رکتے ہین پھر وہ کونسی بات ہے جسکے لا الہ الا اللہ نے تعلیم فرمائی بے شک لا الہ الا اللہ ان سب امور کے علاوہ کوئی تعلیم کرتا ہے چونکہ عرب اہل زبان تھے اوسکو سمجھ گئے اور اوسکے جواب مین یہہ کہا اَجَعَلَ الْاٰلِهَةَ اِلٰهًا وَّاحِدًا ۚ یعنی اس پیغمبر نے سب معبودونکو ایک معبود کردیا یہہ نہین کہا کہ سب معبودونکو اوڑا دیا

اور ایک خدا کو معبود قرار دیا۔
پس ظاہر ہے کہ جسمین تمام معبود ایک ہو جائین وہی صورت ہے
جو پردہ تغائیر کو اوٹھا دے اوسکی ہم پہلے تفصیل کر چکے ہین۔
ابطال تعدد واجب کی دوسری دلیل یہہ ہے کہ اگر واجب مین تعدد ہو
تو ضرور ہے کہ ہر واحد ایک دوسرے کے ہلاک کرنے سے عاجز ہوگا
کیونکہ دونون وجوب مین مماثل ہین۔ اور ہر شخص جانتا ہے کہ جیسے ایک
مثل دوسری مثل کے تخلیق پر قادر نہین اسیطرح اپنے مماثل کے
اہلاک پر بہی قدرت نہین رکھتی۔ اور اس عدم قدرت سے واجبین کا
عجز لازم آتا ہے۔ حالانکہ عجز وجوب کے مخالف ہے۔ تو لامحالہ تعدد واجب باطل ہے
۔ آتش پرستون کا یہ خیال کہ خالق شر اور خالق خیر دو چیز ہین خود باطل ہے
اسلئے کہ خالق شر تخلیق خیر اور خالق خیر تخلیق شر سے عاجز ہے۔ اور عاجز
کا واجب ہونا صریح البطلان ہے۔
عیسائیون کا یہ خیال کہ عیسیٰ خدا یا خدا کے بیٹے ہین بالبداہت غلط ہے
کیونکہ واجب غیر محدود ہے اور عیسیٰ علیہ السلام بالکل محدود تھے۔ اور
بیٹے کی صورت یون باطل ہے کہ ذات واجب جو جسمانیات سے پاک ہے
اوسکی اولاد جسمی کوئی اہل عقل تسلیم نہین کر سکتا۔ اگر بیٹے سے برگزیدہ مراد ہے
تو وہ اور بہت انبیا ہین۔ اور اگر یہ خیال ہے کہ بغیر باپ کے پیدا ہوئی
تو آدم علیہ السلام بڑے اعلیٰ درجہ کے بیٹے ہین اور اگر مریم علیہا السلام
پر تمثل روح القدس مانا جاوے تو وہ روح القدس کے بیٹے تمثل کیصورت مین

ٹھہرتے ہین اور صورت متمثلہ کو بیٹا نہین کہسکتے. علاوہ ازین روح القدس کے بیٹے ہوئے نہ کہ واجب الوجود کے اور روح کے بیٹے کے کوی معنے نہین

# تمہ الحدیقۃ الاولیٰ فی اقسام التوحید

اعلم اصلحک اللہ مخاذلک کہ حضرات متصوفین توحید کو اگرچہ اور بہت سے اقسام کیطرف تقسیم کرتے ہین مگر وہ تین قسمین کہ جنکو کلید العرفان کہتے ہین. مختصراً یہان بیان کی جاتی ہین۔

اونمین سے اول قسم توحید افعال ہے اسکی یہہ تعریف ہے کہ عبد مقید اپنے تمام افعال اور حرکات وسکنات حق سبحانہ ولتعالےٰ کے افعال سمجھتا ہے اسلئے کہ عبد کا وجود چونکہ اعتباری ہے اوسکے افعال بہی اگر اوسکی طرف منسوب ہونگے تو ضرور اعتباراً ہونگے جیسے کہ زید کے افعال انسان کے افعال سمجھے جاتے ہین اور مقید کے افعال مطلق کے کہے جاتے ہین. عبد اعتباری کے بہی تمام حرکات و سکنات حق جل وعلیٰ کے حرکات ہین جسطرح کہ بندہ تمثل یا تجلی الٰہی ہے اوسکے افعال بہی تجلی سے تعلق رکہتے ہین. یہہ اور بات ہے کہ اوسکے احکام ذاتی جو تعین اعتبار سے پیدا ہوئے ہین اونکا بلاغ بندہ ہی تک منحصر ہے. پس اس امر کا شہود جس کامل کو ہر وقت حاصل ہے وہ صاحب توحید افعالی ہے۔

دوسری قسم توحید صفاتی ہے. اور اوس سے یہہ مراد ہے کہ تمام صفات انسانیہ اور کمالات ممکنہ سے متصف اور متکمل ذات اور حقیقت کاملہ ہے جیسے کہ ذات مین تمام موجودات مستہلک ہو رہے ہین اونکے صفات بہی

ذات مین فنا پذیر ہین۔ مثلاً جو علم کہ زید کو حاصل ہے جس قدرت و کلام سے
سے زید متصف ہے وہ تمام قدرت انسان کے ہے اسلئے کہ زید کا وجود
تو فرضی اعتباری ہے اس سے اوپر چلکر انسان اور تمام کائنات یہانتک کہ وہ
وجود مطلق مین جا کر متحد ہوتے ہین اونکے صفات صفات مطلق ہوتے ہین
اسلئے کہ انسان اوسی مطلق کے ایک فرد ہے۔ جو کمال کہ مطلق کو حاصل
نہین ممکن مقید کو کہانسے اسکتا ہے۔ حدیث قدسی لا یزال العبد حتیٰ
یتقرب الی بالنوافل حتیٰ اکون یدہ الذی یبطش بہ ورجلہ الذی
یمشی بہ وبصرہ الذی یبصر بہ الخ مین حتیٰ اکون کی مراد یہہ ہے کہ عبد مقرب
بالنوافل کو ان امور کا شعور حاصل ہو جاتا ہے کہ حق اوس سے عینیت رکھتا ہے
ظاہر ہے کہ عبد کے ساتھ معبود کو ہر وقت عینیت حاصل ہے مگر اوسکا شہود
تقرب نفل کے وقت حاصل ہوتا ہے۔
تیسرے توحید ذاتی ہے۔ اوس سے یہ مراد ہے کہ تمام عالم ہستی واجب
تعالے و تقدس سے عبارت ہے اور کوئی موجود ہستی مطلق کے احاطہ سے
نہین نکل سکتا اسلئے لا بد زید جو کہ ایک شخص ہے اوسکے ذات غیر حقیقت
واجب تعالے موجود نہین ہو سکتی۔ عالم کا ذرہ ذرہ اوسیکے ذات اقدس
مین سباحت کر رہا ہے۔ سبحان ربی الاعلی کے یہی معنے ہین کہ بہت سبحان
ربی الاعلی یعنے ہم اپنے رب اعلی کی ذات والا مین ہر وقت تیر رہی ہین
ہمارا وجود بعینہ اوس حباب کی نمود ہے جو ہر وقت دریا مین تیرتا ہے۔ اور
چنیرے از دریا بیش نیست کی عینیت رکھتا ہے۔ یہہ تمام مشخصات اکوان تنزلات

واعتبارات واجب الوجود المطلق ہین توحید ذاتی کیطرف رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم ارشاد فرماتے ہین کہ فان لم تکن تراہ اگر تو نہو یعنی تیری ذات نہ ہے اور تو اوسکو ذات الہی مطلق مین فنا کردے تو تو اپنی جگہہ حق کو دیکھے الحمد للہ علی ذلک یہہ مرتبہ قرب فرایض کا ہے۔ جو مرتبہ صفاتی یعنی قرب نوافل پر فوقیت رکھتا ہے۔ اہل توحید کا عرفان یہان ختم ہوجاتا ہے ۵

| بیند ہمہ جا عارف آگاہ ہو اللہ | | درویش ہو اللہ بشہنشاہ ہو اللہ |
|---|---|---|

تمت الحدیقۃ الاولی بحمد اللہ ویتلوھا الثانیۃ انشاء اللہ

## الحدیقۃ الثانیۃ فی الصفات وما یتعلق بہ یشتمل علی سبعۃ بستان

البستان الاول فی عینیۃ الصفات عموماً اہل ملت نقیہ اس امر کا تیقن رکہتے ہین کہ اللہ پاک جل جلالہ کو صفات ذاتیہ ثابت ہین مگر قدماے مشائیہ کا ایک گروہ بعض صفات کا انکار کرتا ہے۔ اون منکرین مین بہی دو قسم کے لوگ پاے جاتے ہین۔

ایک قسم کا یہہ خیال ہے کہ واجب الوجود کو مطلق علم نہین ہے اگر اوسکو علم ہوتا تو ضرور ہر شخص کی لیاقت اور قابلیت ظاہری کے موافق رتبہ اور عزت وشوکت دنیاوی مرحمت فرماتا۔ چونکہ دنیا مین اسکے خلاف نظر آتا ہے۔ اسلئے بلاشک خداے خلاق صفت علم سے معرا ہے۔

ہان افاضہ وجود اوسکو ایسا بالاضطرار لازم ہے جیسے آفتاب کو روشنی۔ ظاہر ہے کہ آفتاب کو اپنے نور کی اشاعت سے بالکل لاعلمی ہے اور پھر افاضہ نور اوس سے مدام ہوتا ہے۔ اسیطرح واجب الوجود بہی شعور و علم سے بری ہو

مگر ایجاد ممکنات کا اوس سے انفکاک نہین ہوسکتا۔

دوسرا گروہ یہہ خیال رکہتا ہے کہ واجب الوجود کو اگرچہ علم ہے مگر علم تفصیلی نہین محض اجمالی علم ہے۔ کیونکہ علم تفصیلی تسلیم کرنے مین ایک بڑی خرابی یہہ لازم اتی ہے کہ اگر اوسکو علم ہر ہر فرد کی ہی تو ضرور اپنی ذات کا علم بھی حاصل ہوگا اور چونکہ علم نسبت ہے اور نسبت دو چیزون مین متصور ہوتی ہے اسلئے واجب مین دوئی پیدا ہوئی اور یہہ سراسر باطل ہے۔

اسکا صحیح جواب تو یہہ ہی کہ اشکال اہل تصوف کے مسلک پر لازم نہین آتا۔ کیونکہ وہ عینیت علم کے قایل ہین۔

دوسرا جواب یہہ ہے کہ علم بنفسہ نسبت نہین ہے۔ بلکہ ایک صفت صاحب نسبت کا نام علم ہے۔ جب علم نسبت نرہا تو دو طرفین جو منشاے تغایر تہین نہ نابود ہوگئین اور وہ اثنینیت رفع ہوگئی جو مدار دوئی تہے +

اور بالفرض علم کو نسبت بہی مان لین تو ہمکو تغایر طرفین اعتباراً کفایت کرتا ہے اب معلوم کرنا چاہیئے کہ ذات وصفات دونون ضرور لفظاً متغایر ہین۔ جو لوگ صفات کو غیر ذات مانتے ہین اونکا خیال غیریت مفہومی کی جانب راجع ہے مگر مصداق مین عینیت تسلیم کرتے ہین۔

حضرات متکلمین اسی مصداق ومفہوم کی غیریت کے قائل ہین۔ اور صفات الہیہ کی ایسی مثال جانتے ہین کہ جیسی ہماری قوتین ہم مین سارے ہین اور ہماری ذات سے اونکا قیام ہے۔ مثلاً قوت غاذیہ ہے کہ مادہ غذا مین تصرف مقررہ کرکے شبیہ غذا سے فائت کرتے ہے۔ اور وہ بدل ماتیحلل

ہو کر حالت انسان وغیرہ کو قایم رکھتے ہے۔ اور قوت نامیہ اجزا مین ایسی زیادتی پیدا کرتی ہے کہ نمو کے سن تک اقطار معمولی مین ترقی دیتے رہتے ہے۔ اور بعد انقضاے سن نمو یا تو بالکل فنا ہو جاتی ہے ورنہ بدل ما یتحلل کو قوت دیتی ہے۔ اور قوت مولدہ جسکا یہ کام ہے کہ ایک شخص ثانی کے ظہور کی مبدا ہو جاتی ہے۔ اور جاذبہ جو غذا کی ممد ہے۔ اور ہاضمہ غذا مین تصرف کیوقت امداد قوی دیتی ہے۔ ماسکہ۔ جو اتمام فعل تک غذا کو روکتی ہے۔ دافعہ۔ جو افعال ضروری کے ختم ہونے پر فضلات غذا وغیرہ دفع کرتی ہے یہ آخر کی چار ون قوتین غاذیہ کی خادم ہین۔ اور غاذیہ نامیہ کی امداد کرتی ہے اور نامیہ مولدہ کے احکام بجالاتے ہے۔ اسلئے ان سب مین مولدہ مخدومۃ الکل ہے۔ اگرچہ انسان کی حیثیت ذات ان قوتون کی احتیاج ثابت نہین کرتی مگر یہ تمام قوتین انسان کے غیر ہونے پر بہی کمال درجہ کی عینیت رکھتے ہین۔ یہ مثال صفات کی عینیت وغیریت کے اکابر متکلمین کیطرف سے ہے جسکی تسلیم مین کچھ خرابی لازم نہین آتی۔ مگر متاخرین نے جو لا عین ولا غیر کے معنے گھڑے ہین وہ نہایت مشکوک ہین۔

حضرت امام حجۃ الاسلام ابو حامد غزالی رحمۃ اللہ علیہ کا یہ مسلک ہے کہ تمام صفات ہر طرح سے عین ذات ہین نہ مفہوم مین کچھ تغایر ہے نہ مصداق مین لیکن صفات کو فیما بین ایک دوسرے سے مغایرت حاصل ہے اوسے مغایرت کی وجہ سے ممکنات مختلف الصورت نظر آتے ہین۔ طرح طرح کے اوصاف سے اتصاف ہوتا ہے یہہ نسبت کا تغایر صرف نسبت فیما بین تک منحصر رہتا ہے

ذات تک اسکی رسائی نہین ہے۔

حضرت شیخ اکبر قدس اللہ سرہ العزیز فتوحات مکی مین ارشاد فرماتے ہین کہ صفات واجب الوجود کے شیون انتزاعیہ ہین ذات تجلیات مختلفہ وتمثلات متعددہ سے جس رنگ پر متجلی ومتمثل ہووہ ایک خاص صفت ہی ظاہر ہے کہ تجلی اورمتجلی مین کیا فرق ہوتا ہے عینیت وغیریت کی بحث کچھہ لاحاصل سے امور ہین۔ خداوندعالم کے حی اورعالم وقادر وغیرہ ہونے کے یہہ معنے نہین کہ حیات وعلم وقدرت کے واسطے کوئی اعیان خاص یا عام ہین۔ بلکہ تمام صفات اضافات وامور متنزعہ ہین۔

فی نفسہ یہہ کلام سب سے زیادہ درست اور اصح ہے اگرچہ امام حجتہ الاسلام کے قول کا مطلب بھی یہی ہے مگر لفظون سے پوری پوری شہادت نہین ملتے بیشک صفات کو وہی مرتبہ حاصل ہے جو امواج کو دریا سے یا انسان سے زید وعمر وغیرہ کو انسان وزید مین اگرچہ تغائر ہے صرف اس اعتبار کہ زید تعین مطلق ہے۔

متاخرین صوفیہ مین سے ایک گروہ کا عجیب وغریب خیال ہے اور وہ یہہ ہو کہ صفات زاید بر ذات ہین مگر یہہ طریقہ نہایت ادنی اور صریح البطلان ہے اسلئے کہ اگر خداوندعالم کے کوئی صفت زائد بر ذات ہو اوسکی دوصورتین ہین ایک تو یہہ کہ وہ صفت وجود آلہی کی ترکیب مین اس طرح داخل ہے کہ اوسکے ہونیسے وجود آلہی معدوم ہوجائیگا یہ صریحاً غلط ہے کیونکہ اول تو واجب مین احتیاج پیدا ہوتی ہے اور دوسرے یہہ کہ واجب اجزا سے مرکب قرار پاتا ہے

اور ہر مرکب معلول ہوا کرتا ہے حالانکہ واجب الوجود معلول نہین بلکہ علت ہے دوسری صورت یہہ ہے کہ یہہ صفت وجود الہی کے قوام مین داخل نہین ہے اور اوسکے معدوم قرار دینے سے واجب کا معدوم ہونا لازم نہین آتا ایسی حالت مین یہ صفت عرضیہ ہوگئی جیسے کہ انسان مین علم صفت عرضی ہے مساوی ہے کہ ہو یا نہوا اور یہ صفت عرضی نہین ہوسکتے اسلئے کہ ہر عرضی معلول ہوتی ہے اور صفت کی معلولیت کی حالت مین اگر اوسکی علت ذات واجب ہوگی تو ایک ذات فاعل و قابل دونون ہوگی کیونکہ یہ صفات قابلیت و فاعلیت علت کو حاصل ہوا کرتے ہین اور چونکہ وہ جس حیثیت سے کہ قابل ہے اوس حیثیت سے فاعل نہین اور جس حیثیت سے فاعل ہے اوس حیثیت سے قابل نہین اسلئے جب یہ علت فاعل ہوگی ممکن ہے کہ قابل نہو اور جب فاعل ہی ممکن ہے کہ قابل نہو اس وجہ سے ضرور ایک وجہ سے غیریت پیدا ہوگئی اور غیریت سے کثرت لازم آتی ہے اور یہہ ثابت ہوچکا ہے کہ واجب الوجود مطلق مین کسی نوع سے کثرت کا ہونا ممکن نہین اور اگر اوسکی علت واجب الوجود کے سوا کوئی اور ہے تو ظاہر ہے کہ وہ واجب الوجود کی صفت ہی نہین ہوئی بلکہ اور کسی شے کی صفت قرار پائیگی۔

پس نتیجہ یہہ ہے کہ صفات الہیہ ذات الہیہ سے عینیت رکھتے ہین او نہین نہ غیریت کا کوئی پہلو ہے نہ ذات پر زیادتی رکھتے ہین۔

**البستان الثانی** اعلم امطر اللہ علیك مطر العرفان کہ علم الہی وہ نور ہے جس سے

اشیا متجلی ہوتے ہین۔ اور بعض چیزونکو بعض سے امتیاز حاصل ہوتا ہے اور قابل احکام ہوتے ہین مگر چونکہ وہان تکثر کی گنجایش نہین اسلئے عالم و علم و معلوم ایک ہوتے ہین۔ یہ علم دو قسم پر منقسم ہوتا ہے ایک بسیط اور دوسرا مرکب علم بسیط وہ ہے کہ جس سے تمام اشیا اوسکے روبرو باجمال ایسے حاضر ہین کہ جیسے معمار کے ذہن مین مکان کی طیاری سے قبل نقشہ ہوا کرتا ہے یا جس طرح کوئی شخص کسی سے سوال کرے اور قبل جواب تفصیلی اوسکے ذہن مین جواب کے اجزا جمع ہوجاتے ہین اور پھر اونکو حسب موقع باترتیب معرض بیان مین لاتا ہے۔ خدا کے اس علم بسیط نے تمام عالم پر ثبوت کا جامہ پہنایا اور اوسکو عین ثابتہ بنایا ہے علم مرکب وہ ہے کہ جسکے مطابق تفصیل وار ہر ایک عین ثابت ظہور پذیر عالم ہوتا ہے علم اول کو فیض اقدس کہتے ہین۔ اور علم ثانی کو فیض مقدس کہتے ہین۔

اہل معقول اول سے آخر تک جس دریا مین غوطہ کہارہے ہین وہ یہی جعل بسیط و مرکب کا مسئلہ ہے مگر کوئی کنارہ پر نہین لگا کوئی جعل بسیط کو حق ٹھہراتا ہے کوئی جعل مرکب کو صحیح کہتا ہے۔ اور دونون ایسے لایعنی ثبوت پیش کرتے ہین کہ بالکل ناتمام رہتے ہین
ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيهِ مَنْ يَشَاءُ یہ مسئلہ اس زمانہ کے ایک متبحر نے اچھے طور پر حل فرمایا ہے۔ علم بسیط جعل بسیط ہے اور علم مرکب جعل مرکب ہے اور حقیقتاً اپنے اپنے موقع پر دونون درست ہین۔ یہ جعل مرکب و بسیط حقیقت محمدیہ

کے دونون اجمالے اور تفصیلی حالتین ہین مرتبہ احدیت جمل بسیط ہے
اور مرتبہ واحدیت جمل مرکب یہہ جامع العلمین ذات کی تجلی اول ہی بقول
اہل اللہ شما آنرا کہ خدامی گوئید ما آنرا محمد صلعم میگوئیم تمام عالم کو کائنات ظہور
مین لانے والے آپکے ہی حقیقت ہے جو اطلاقی اور تقییدی مراتب کو
جامع ہے اسکے بے انتہا شیون مفصلہ متضادات عالم کو ہر ایک
کی لیاقت و قابلیت کے موافق پرورش فرماتے رہتے ہین ۔
البستان الثالث فی مراتب التفصیلی للتعین الاول علم افتح اللہ
علیک ابواب العرفان کہ تعین اول کے چار مرتبہ ہین ۔ مرتبہ اول کو قلم
اور نور و عقل کہتے ہین کما جاء فی الحدیث ۔ اول ما خلق اللہ القلم
و اول ما خلق اللہ نوری و اول ما خلق اللہ العقل اصطلاح حکما مین اسکو عقل اول
کہتے ہین ۔ اسلئے قلم اول مخلوقات ہی ۔ اور اپنی ذات سے مع اوس
تمام کائنات کے جو من الازل الی الابد ہونے والے ہے واجب
الوجود کے حضور مین حاضر رہتا ہے ۔
دوسرا مرتبہ لوح محفوظ کا ہے جسکو اصطلاح صوفیہ مین نفس کلی اور
حکما اوسکو نفوس مجردہ کہتے ہین اور یہ ام الہیولات ہی کیونکہ ہیولے مین
جو صورت منطبع ہوتی ہے وہ قبل ازان لوح محفوظ مین منقش
ہوجاتی ہے ۔ اوسکے لئے قلم ذریعہ اظہار اور لوح محفوظ محل اظہار ہے
مثلاً واجب الوجود نے زید کو ہیئت مقررہ اور وقت معین پر ظاہر
کرنیکا حکم صادر فرمایا ۔ اس اقتضا کے عمل مین لانیکا آلہ قلم اور محل

نزول اقتضا لوح محفوظ ہے۔ اور وہ امر جس کے لئے حسب ذاتی ت کے
اس حکم ایجاد کا صدور کر دیا اوسکو مقتضائے ذات کہتے ہین۔ اور
مختصر لفظاً اوسکے واسطے قضا ہے۔ اور وہ امر عظیم جسکے سبب نہین
بلکہ اوسکے موافق اقتضا واقع ہو گیا تقدیر الہی کے نام سے مسمیٰ ہوتی ہے
پس وہ امور جو لوح محفوظ مین منقش ہو چکے ہین اونکی دو حالتین ہین
ایک وہ امور جنمین مقتضائے شفقت و رحمت تبدیل و تغیر ممکن ہے
اوسکو قضا کہتے ہین۔
دوسرے وہ امور جنمین تغیر اور تبدل کو بحکم لاتبدیل لخلق اللہ گنجایش
نہین ہے۔ اسکو تقدیر کہتے ہین۔ قضا کو قضائے مبرم بھی کہتے ہین
جسکی نسبت قرآن پاک مین وارد ہے یمحوا اللہ ما یشاء و یثبت
وعندہٗ ام الکتاب اللہ پاک جسکو چاہے محو کرے اور جسکو چاہے
ثابت رکھے۔ اوسکے پاس اُم الکتاب ہے۔ اور تقدیر کو قضائے محکم بھی
کہتے ہین وکان امر اللہ قدراً مقدوراً اوسکی صفت ہے
قضائے مُبرم کا ہی مقتضا ہے کہ شفاعت شافعین مقبول ہوگی مَن
ذالَّذِی یَشفَعُ عِندَہٗ اِلّا بِاِذنِہٖ مین اسکی شہادت ہے اور انک
لاتھدی من احببت قضائے محکم کیطرف اشارہ ہے۔
تیسرا مرتبہ۔ کتاب المحو والاثبات کا ہے۔ یہ مرتبہ مرتبہ ثانی کی ایک قسم
ہے۔ جو جسمانی قوتون کا رجسٹر اندراج ہے اسمین جزئیات مادیہ کے
قوتین منقش ہین۔ جو جسام علویہ و سفلیہ مین ظاہر ہوتی ہین۔

چوتھا مرتبہ موجودات خارجیہ کا ہے خواہ اجرام علویہ ہون یا اجسام سفلیہ
یہ تمام کائنات جمعیت کے ساتھہ مظاہر حقیقت محمدی ہین جو اپنے عین
کے ذیل مین ہوکر بارگاہ واجب الوجود مین ہر وقت حاضر رہتے ہین
اگرچہ ایسے عظیم الشان تغیر علم الٰہی مین رونما ہوتے ہین مگر یہ انتقالات
اور حدوث اوصاف علم آلہی مین کسی قسم کا تجدد اور حدوث نہین پیدا
کرتے کیونکہ علم اپنی تمام حالتون اور کیفیتون اور شانون کے ساتھہ بارگاہ
آلہی مین حاضر رہتا ہے۔ اس وجہ سے اعیان موجودات کی تمام صورتین
اور نسبتین حق سبحانہ وتعالے کو مشہود رہتے ہین۔ جب اللہ پاک اونکو
مرتبہ وجود مین لاتا ہے۔ اور یکے بعد دیگرے ظاہر فرماتا ہے تو وہ نسبت
باہمی سے حادث ہوتے ہین ذات آلہی ہین اس حدوث سے کوئی حدوث کی شان
پیدا نہین ہوتی مگر اسمین کچھہ شک نہین کہ واجب الوجود کو جزوی
اور کلی امور کا ہر وقت علم حاصل ہے۔
لیکن تعجب ہے کہ یہ آیہ شریفہ لَنَبْلُوَنَّكُمْ حَتّٰى نَعْلَمَ الْمُجٰهِدِيْنَ مِنْكُمْ ظاہر
اس امر پر دلالت کرتی ہے کہ علم بعد ابتلا حاصل ہوتا ہے۔ حالانکہ اسکے
مقابلہ مین آیہ شریفہ لَا يَعْزُبُ عَنْهُ مِثْقَالُ ذَرَّةٍ صراحتًا اسکو مخالف
ہے کیونکہ اسکی عمومیت چاہتی ہے کہ خلقت سے قبل اور بعد ابتلا سے
پہلے اور پیچھے واجب الوجود سے کوئی ذرہ پوشیدہ نہین۔
واللہ اعلم بحقیقۃ الحال خیال ناقص مین اسکا یہ مطلب نظر آتا ہے کہ بیشک
تمام موجودات کو ہر حالت مین علم آلہی محیط ہے۔ مگر یہان علم سے

مشاہدہ غرض ہے یعنی تاکہ ہم تم مین سے مجاہدین کو دیکھین اسکے علاوہ اور ایک صورت ہے کہ لفظ نعلم سے تعلم صیغہ مخاطب مراد ہے یعنی اس علم کی صفت سے مجاہدین متصف ہوجائین۔ محاورتاً کبھی ایسا استعمال جائز ہے کہ متکلم سے مخاطب مراد ہوتا ہے جیسے کوئی ملامت کرنیوالا کسی قوم کی حالت ابتر دیکھکر یون کہے کہ ”افسوس ہماری حالت بہت ناقص ہے“ اور خوشی کے موقع پر یہ کہے ”آج ہماری بڑی خوشی کا دن ہے“ تیسرے او صورت ہے کہ کبھی فعل سے جزاے فعل مطلوب ہوتی ہے یعنی حتے جزنیا ہم جزاء المجاہدہ یعنی ہم مجاہدین کے جہاد کی اونکو جزاے خیر عطا فرماوین والحمدللہ علی ذلک۔

معاذاللہ وہ ذات جسکی صفت ذاتی علم ہے کیسے علم سے منفک ہوسکتی ہے ظاہر ہے کہ صفات وذات کے لازم وملزوم ہونے کی حالت مین۔ اگر واسطہ فی العروض بھی ہو تو جدائی دشوار ہوتی ہے۔ اور یہان تو واسطہ فی الثبوت ہے۔ جو انفکاک کو قطعاً حرام تبلاتا ہے۔

مخالفین تصوف کیجانب سے اس امر پر کہ علم الٰہی یعنی تعین اول ذریعہ ظہور وجود ممکنات ہوا ہے ایک سخت اعتراض پیش آتا ہے اوسکو ہم درج کرنا مناسب سمجھتے ہین۔

اعتراض۔ علم معلوم کے ظہور کا سبب ہو ہی نہین سکتا اسلئے کہ علم معلوم کا تابع ہوتا ہے۔ اور دونون مطابق ہوتے ہین مگر اس تطابق مین معلوم کا اصل ہونا مسلم ہے۔ کیونکہ ہر شے کے موجودات کا علم اوسکے وجود کے

بعد حاصل ہوگا۔ گویا کہ علم ظل وحکایت کا مرتبہ رکھتا ہے۔ توجسطرح محکی عنہ اور صاحب ظل کا تقدم ظل وحکایت پر ضرور ہے اسیطرح معلوم کا تقدم علم پر ضرور ہے۔

جواب اُنظر بنظر التحقیق کہ عالم ومعلوم کا تقدم وتاخر علم حصولی انفعالی مین ہوا کرتا ہے اور حق سبحانہ وتعالےٰ کا علم حضوری فعلی ہے۔ حضوری وہ علم ہوتا ہے کہ جسمین معلوم عین علم ہو یا انکشاف کا مرتبہ حاصل کرچکا ہو۔

اور بالفرض تاخر کی صورت بہی پائی جاے تواوسکا حاصل یہہ ہوکہ اللہ تعالےٰ ہر شے کو جیسے وہ حد ذات مین ہے جانتا ہے اور اوسکو وجدان ذاتی حاصل ہے۔ یہ مشکل وہان پڑ سکتے ہہ جو کائنات کو غیر خدا مانتے ہین اور جولوگ کائنات عالم کو عین واجب جانتے ہین وہ پہلی ہی اس اعتراض سے برے ہین۔

## البستان الرابع — فی اقسام الشعور

اعلم غوصک اللہ فی بحر البطون والظہور کہ شعور کی چار قسمین ہین۔ ایک وہم۔ دوسرا شک تیسرا ظن۔ چوتھا علم ویقین۔ شک اوسکو کہتے ہین جس شعور مین وقوع ولاوقوع کی نسبت مساوی ہو اور ظن اوسکو کہتے ہین جسمین دونون نسبتون مین سے ایک نسبت کو غلبہ ہو اور دوسری نسبت مغلوبہ کو وہم کہتے ہین۔ اور اگر کسی جانب شعور پر حکم قطعی حاصل ہوگیا ہو اوسکو علم ویقین کہتے ہین۔

اب یقین کی تین حالتین ہین۔ ایک علم الیقین[1] دوسرا عین الیقین[2] تیسرا حق الیقین[3]۔ ان کی ایسی مثال ہے جیسے کسی کو متواتر خبرون سے معلوم ہوا کہ آگ ایسی شے ہے جسمین احراق کی خاصیت ہوتی ہے۔ یہ مرتبہ علم الیقین کا ہے جو ارباب عقول کو حاصل ہوتا ہے۔ دوسری صورت یہ ہے کہ وہ آگ جسکی نسبت تواتر سماعت نے خاصیت احراق ثابت کردی تھے آنکھون کے مواجہ مین آئے اور ابصار نے اوسکی صورت مطابق شنید دیکھ لی۔ لیکن ابھی اوسکے اثر کا ظہور نہین دیکھا۔ یہ عین الیقین کا مرتبہ ہے اصحاب علم اسیر فائز ہوتے ہین۔

تیسری یہ صورت ہے کہ آگ آنکھون سے دیکھ لے کانون سے اوسکے صفات بھی سنلین اور اوسکی سوزش اور اثر کا فعل آنکھون سے دیکھ لیا یہ آخری مرتبہ ہے۔ جسکو حق الیقین کے مقابل سمجھنا چاہیئے ارباب معرفت کے سوا اس مقام پر کوئی شخص عبور نہین کر سکتا نہایت ہی دشوار گذار ہے ان مراتب کے متعلق حضرت شیخ اکبر فتوحات مین فرماتے ہین کہ باعتبار نشاۃ یقین کے چار مرتبہ ہین۔ اول مرتبہ علم[1] دوسرا مرتبہ عین[2] تیسرا مرتبہ حق[3] چوتھا مرتبہ حقیقت[4]۔ انمین سے پہلے تین کا قرآن پاک مین صاف صاف ذکر ہے مگر مرتبہ حقیقت چونکہ اسرار سے تعلق رکھتا ہے اسلیے وضاحت سے نہین بلکہ اسرار کے پردہ مین اوسکو بیان فرمایا ہے۔ میری راے مین حضرت شیخ قدس اللہ سرہ العزیز نے نہایت پاکیزہ تقسیم فرمائی ہے جو معمولی تقسیم مراتب یقین سے بالا اور اعلی ہے۔

مرتبہ حقیقت کے امور اسرا مین داخل ہونے کی گو تفصیل نہین کی مگر بداہتاً ظاہر ہے کہ اوس سے حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ کی مراد حقیقت محمدی صلی اللہ علیہ وسلم ہے کیونکہ تمام مراتب یقین کا خاتمہ اور نشو و نما اوسے سے ہوتا ہے فتوحات کے دوسرے مقام پر اوسکو اچھے طور سے واضح فرمایا ہے۔ اگرچہ حضرت شیخ رحمتہ اللہ تعالے دریاے سلوک الٰہی کے ملک الغواصین ہین اور سلوک محمدیہ کے رموز کا اگر متقدمین مین کچھہ پتہ ملتا ہے تو وہ حضرت شیخ اکبر ہین۔ افاض اللہ علیہ فیضان عرفانہ۔ وافتح الیہ فی القبر باب جنانہ۔

## البستان الخامس فی الکلام

اہل اسلام کے مختلف فرقون نے متعدد وجوہ سے کلام آلہی کی حادث اور قدیم ہونے مین اختلاف کیا ہے۔ مگر اوسپر متاخرین نے محاکمہ کیا ہے کہ کلام نفسی قدیم ہے اور کلام لفظی حادث ہے۔ جو لوگ کہ قدیم مانتے ہین اونکی یہ دلیل ہے کہ کلام صفت ہے اور صفات عین ذات ہین۔ چونکہ ذات قدیم ہے اسلئے صفات قدیم ہین اور صفات کے قدیم ہونے سے اوسکے فرد کلام کا قدیم ہونا بالضرور لازم آیا۔ اور جو لوگ حادث تسلیم کرتے ہین اونکا یہ خیال ہے کہ کلام مترتب الاجزا ہے اوسکا ایک حصہ دوسرے پر مقدم ہوتا ہے اور دوسرا اول سے موخر ہوتا ہے۔ اور تقدم و تاخر حادث کی صفت ہے۔ تو لامحالہ کلام حادث ہے۔

گروہ اول کے ایک طبقہ نے قضیہ ثانی کے صغرے پر منع وارد کی

کہ کلام کا مترتب الاجزا اور بعض کا بعض سے مقدم موخر ہونا کچھ ضرور نہین
اور دوسرے طبقہ نے قضیہ ثانی کو کبرے کی تسلیم سے انکار کیا اور کہتے
ہین کہ یہہ ضرور نہین ہر کلام مترتب الاجزا حادث ہو۔ یہ حضرات حروف
تہجی کو بھی قدیم مانتے ہین۔ حضرت غوث الکل قطب الاعظم شیخ العالم
قدس اللہ سرہ العزیز بھی اسیکو تسلیم کرتے ہین۔
دوسرے گروہ کے ایک طبقہ والے صغرے قضیہ اول کو منع کرتے
ہین اونکے خیال مین کلام صفت الٰہی نہین ہے۔ اور دوسرے طبقہ
والے بنفسہ صفات کے قدیم ہونے سے انکار کرتے ہین اور قضیہ اولی
کے کبرے پر منع وارد کرتے ہین۔
گروہ اول کا پہلا طبقہ امام ابوالحسن اشعری کی طرف منسوب ہے اور دوسرا
طبقہ حضرت امام حنبل رضی اللہ عنہ کا ہے اور گروہ دوم کا پہلا طبقہ
معتزلہ کا اور دوسرا کرامیہ کا ہے۔
معتزلہ کا یہ خیال ہے کہ کلام آواز و حروف سے مرکب ہوتا ہے اور مرکب
حروف و الفاظ سے قائم بالغیر ہوتے ہین اسصورت مین خدا کے متکلم
ہونے کے یہ معنے ہین کہ وہ ان حروف او صدا اون کا موجد ہے
خواہ یہ ایجاد لوح محفوظ مین مانا جاوے یا قوت جبریل مین یا کسی نبی
کے قلب مین القا کیا گیا ہو۔ یا شجر وغیرہ سے ظاہر ہوا ہو جیسے حضرت موسی
علیہ السلام کو شجر عناب سے انی انا اللہ فاخلع نعلیک کی صدا پہونچی۔
امام ابوالحسن اشعری رحمۃ اللہ تعالے اس امر کے قایل ہین کہ معنے

کبھی مدلول لفظ کو کہتے ہین اور کبھی اوس شے کو جو قایم بالغیر ہو اور
اون کا مقصد کلام کے قدیم ہونے سے کلام نفسی ہے جس سے
تمام بالغیر مراد ہے خواہ وہ لفظ ہو یا معنی چونکہ ایسا کلام جو معنی کو بھی
شامل ہو ذات الٰہی سے بلا شک تعلق رکھتا ہے اسلیے کلام قدیم
ہے۔ وہی ہمارے مصاحف مین مکتوب ہے۔ ہماری زبان سے
ادا ہوتا ہے حفاظ کے صدور مین محفوظ ہے فی نفسہٖ ترتیب الاجزا ہے
مگر ہمارا تلفظ و تکلم ترتیب دیکر ادا کرتا ہے یہ ترتیب اوسکے حدوث کی
مقتضی ہوجاتی ہے۔ پس معلوم ہوا کہ کلام فی نفسہ حادث نہین بلکہ
ترتیب حادث ہے۔

بعض لوگ مدلول لفظ کو کلام الٰہی قرار دیتے ہین۔ اسلیے اونکے نزدیک
اگر کوئی شخص اس تمام قرآن کے کلام الٰہی ہونے سے بھی انکار کرجاے
وہ کافر نہین ہوسکتا بلکہ اونکا ایمان ہی یہ ٹھیرا کہ یہ مکتوب مصحف کلام
الٰہی نہین ہے۔ معاذاللہ اس زمانہ مین اس فرقہ کی اشاعت زیادہ ہوگئی ہے۔
ہمکو بالضرورت معلوم ہے کہ یہ محفوظ الصدور و مکتوب المصاحف کلام الٰہی
ہے اور اسکے ایک ایک حرف کا منکر کافر ہے کیونکہ اسکے انکار مین منجملہ
اور خرابیون کے ایک یہ خرابی لازم آتی ہے کہ تحدے قرآن جو رسول کریم صلی اللہ
علیہ وسلم کا خاص معجزہ ہے بیکار ہوئے جاتے ہے جسکی نسبت وان کنتم
فی ریب مما نزلنا علی عبدنا فاتوا بسورۃ من مثلہ مین تشریح فرمائی گئی ہے
اسلئے کہ جب الفاظ سے بحث ہی نہین اور مدلول لفظ مراد ہے تو وہ

لوگ کس شے کی اتیان پر متنبہ کئے جاتے تھے ۔ کیا ممکن ہے کہ کسی
عبارت کی روح بلا الفاظ کے جسم کی جلوہ آرا ئی عین بصارت یا گوش
سماعت ہو سکے ۔ ہرگز نہین ۔ یہ اثر قلبی اور تاثیر یہہ خاص امور ہین جسپر عام
اشخاص برانگیختہ نہین کئے جاتے ۔ تحدے خالیہ البصورۃ سے صاف
اسکا پتہ چلتا ہے کہ بلا شک یہ کلام آلہی ہے ۔
ان تمام مختلف ابحاث سے کوئی معقول نتیجہ نظر مین آتا اسلئے کہ ہر فریق
قریب قریب کلام آلہی کی قدیم اور حادث ہونے پر دلیل واضح پیش کرتا ہے
میرا خیال ناقص ایک خاص امر کی طرف راہبری کرتا ہے مین بلا تکلف
عرض کرتا ہون ۔
واضح ہو چونکہ حق جل وعلی کی حب ذاتی ذات کو اپنے اظہار کے لئے
بقرار رکھتی ہے اسلئے بارگاہ احد سے ہر وقت لفظ کن علی الاتصال
صادر ہوتا رہتا ہے ۔ جسوقت یہ کن کسے حقیقت ممکنہ کے مقابلہ مین
آتا ہے اوس حقیقت کا وجود ہو جاتا ہے ۔ اور جب حیثیت حقیقت
محمدیہ اوسکو ظہور کا لباس پہناتی ہے ۔ چونکہ یہ قاعدہ مقررہ ہے کہ کبھی
شے کو فرد اعظم کے ساتھہ مخصوص کر دیتے ہین اسلئے انبیا علیہم السلام
جو خلقت کاملہ سے مکمل ہوتے ہین اونپر تفصیلی کلام نزول وظہور کرتا ہے
وہ کلام آلہی کہلاتا ہے ۔ ورنہ فی الحقیقت تمام عالم کلام آلہی ہے
کیونکہ لغت مین بھی کلام فی الاصل اظہار مافی الباطن کو کہتے ہین
پس نتیجہ یہہ ہے کہ کلام کی دو قسمین ہین ایک کلام مفصل کہ جسکے سبب

موجودات کے ہر فرد کو کلام آلٰہی کہسکتے ہین۔ دوسرا کلام مجمل وہ خاص کلام ہے جو انبیا علیہم السلام پر نازل ہوتا ہے۔ اسکی بنا پر ہر نبی کو کلیم اللہ کہسکتے ہین مگر موسیٰ علیہ السلام کو خصوصیت کے بعض وجوہ سے کلیم اللہ کہتے ہین۔ اوّل یہ کہ موسیٰ علیہ السلام نے کلام ازلی کو بلا صوت اور حروف کی خصوصیت کے سنا حشر مین ہر مسلمان کلام آلٰہی کو بغیر صوت و حروف سنیگا۔ دوسرے یہ وجہ ہے کہ موسیٰ علیہ السلام نے ایسی آواز سے سنا جو معمولی آوازون اور الفاظ کے خلاف تھے تیسرے یہ صورت ہے کہ موسیٰ نے صوت آلہی محض حس سمع سے نہین سنے بلکہ بدن کے ہر ہر جزو اور عضو سے سنتے تھے ان خصوصیات کی وجہ سے آپ کلیم اللہ کے خطاب سے بالخصوص مخاطب فرمائے گئے

**البستان السادس فی تحقیق الرویت** رویت آلہی کا مسلہ نہایت مختلف فیہ ہے اصحاب رویت اور نیز منکرین دونون اپنے اپنے کلام کا استشہاد کلام مجید سے کرتے ہین۔

بعض اہل سنت اور معتزلہ اور اوسکا بڑا فرقہ شیعہ اس امر کا قایل ہے کہ رویت حق سبحانہ وتعالے ممکن نہین اوسکی دلیل مین آیہ شریفہ لَا تُدْرِكُهُ الْاَبْصَارُ وَهُوَ يُدْرِكُ الْاَبْصَارَ۔ پیش کرتے ہین اور حدیث عائیشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نُورٌ اَنّٰى اَرَاہُ کو اوسکا موید خیال کرتے ہین اور حضرات اہل سنت والجماعت اس امر کے قایل ہین کہ رویت الٰہی ضروری الوقوع ہے اوسکے شواہد بہت سے آیات اور احادیث پیش

کرتے ہین وُجُوہٌ یَّومَئِذٍ نَّاضِرَةٌ اِلٰی رَبِّهَا نَاظِرَةٌ صریح الفاظ مین رویت کا حکم سناتی ہے اسکے علاوہ آیہ شریفہ جو موسیٰ علیہ السلام کے اس سوال رب ارنی انظر الیک کے جواب مین واقع ہوئی ہے یعنی لن ترانی صاف لفظون مین جواز رویت کا فتوے دینی ہے۔ اسلئے کہ ممکن نہین جو ایک نبی امر محال کا سوال کرے اور نیز لن ترانی کے یہہ معنے ہین کہ تو خصوصیت سے مجھکو نہین دیکھہ سکتا نہ دیکھنے کی تخصیص تیری ذات سے ہے نہ کہ رویت عموماً جائز ہے۔ اور آیہ لاتدرکہ الابصار مین ادراک مقصود ہے نہ کہ رویت ادراک اور رویت مین بدرجہا فرق ہے ادراک احاطہ کو مقتضی ہے اور رویت مین مطلق معائنہ یا مشاہدہ کفایت کرتا ہے بیشک خداوند عالم کا احاطہ محال ہے بخلاف رویت کے کہ وہ اور آیات سے صریحاً ثابت ہے۔ یہ عام اہل سنت کا مسلک ہے۔

اہل کشف اصحاب تصوف کا مسلک مقدس فارق شبہات ہے اور اگر اوسکو کمہ سمجہا جائے تو بہت درست ہے اونکے نزدیک رویت اور عدم رویت دونون صحیح ہین کیونکہ خداوند عالم کو حالت اطلاق مین دیکھنا بیشک محال ہے۔ امور کلیہ بحیثیت کلی نظر مین آہی نہین سکتے مطلق مین اپنے تجرد کے سبب قابلیت رویت موجود ہی نہین اسیواسطے حضور سرورکائنات صلی اللہ علیہ وسلم ارشاد فرماتے ہین اِنَّ لِلّٰہِ سبعین الف حجاب۔ اللہ پاک کیواسطے ستر ہزار حجاب ہین ستر ہزار سے مرتبہ کثرت مراد ہے۔ جو شخص مرتبہ ذات کی رویت طلب کرے اوسکا انجام

کا یہ ہوگا کہ شدت حرص اوسکو فنا کردیگی۔ مگر مظاہر اور نسب و اضافات
کے تعینات مین متعین ہوکر تمثل کے پیرایہ مین ذات کی رویت واقع
ہے۔ جیسے جبرئیل صورت دحیۃ الکلبی مین ہوکر نظر آتے تھے اور یہہ
کہنا صحیح تھا کہ جبرئیل کو دیکھا۔ آیہ پاک یہدی اللہ بنورہ من یشاء مین
اسی کا اظہار فرمایا ہے کہ اللہ پاک جسکو چاہے اپنا نور دیکھاوے
اسے رویت کے متعلق حضرت امیرالمومنین علی مرتضی کرم اللہ وجہہ ارشاد
فرماتے ہین لا اعبد ربا لم اره مین رب کی عبادت نہین کرتا جب تک
اوسکو نہ دیکھلون۔ یہان پر مرتبہ رب کے رویت بیان کی گئی ہے۔ مرتبہ
ذات جسکا اسم اللہ ہے مراد نہین لیا گیا۔ تو بالضرور یہان مرتبہ
تعین مقصود ہے۔

**البستان السابع فی الربوبیت** ربوبیت اسما کے اوس مرتبہ کا
نام ہے جو موجودات کا طالب ہے۔ اوسکے ذیل مین علیم سمیع بصیر وغیرہ
اس قسم کے اسما داخل ہین جو اپنی کائنات متحصلہ کو مقتضی ہین جیسے
علیم معلوم کا خواہشمند ہے۔ اور سمیع مسموع کا طلبگار ہے۔ اس مرتبہ کے
اسم اعلی رب کے ماتحت جسقدر اسما واقع ہوئے ہین وہ حق سبحانہ و تعالی
اور خلق مین واسطہ اور مشترک ہین یعنی اون اسما کے دو وجہ ہوتے
ہین ایک سے جناب باری مین اور دوسرے سے مخلوقات سے متوجہ
رہتے ہین۔

مگر وہ اسماے الہی جو صرف مخلوقات سے خصوصیت رکھتے ہین اونکو اسماے

ف۵۱ حضرت افضل الخلفاء صدیق اکبر رضی اللہ عنہ فرماتے مارایت شیئا الا ورایت اللہ قبلہ اور جناب ثانی الخلفاء امیر المومنین عمر ابن الخطاب فرماتے ہین مارایت شیئا الا ورایت اللہ بعدہ اور جناب امیر المومنین زید النعم ابن عثمان بن عفان فرماتے ہین مارایت شیئا الا ورایت اللہ فیہ اور حضرت ختم الخلفاء اسد اللہ الغالب کا ارشاد ہے مارایت شیئا الا ورایت اللہ معہ ان تمام ارشادات سے سبحانہ کے ساتھ مبلغ شہود ظاہر ہوتا ہے ۱۲ منہ

فاعلہ کہتے ہین۔ جیسے خالق مخلوقات کو مقتضی ہے کیونکہ یہ کہسکتے ہین
کہ مخلوق کو پیدا کیا۔ مگر یہ نہین کہسکتے کہ اپنے نفس کو پیدا کیا۔ اور
رزاق سے بداہتاً رزاق خلق مراد ہوتی ہے نہ کہ رزاق ذات خود۔
اسماے فعلیہ اور اسماے واقعہ تحت اسم رب مین یہ فرق ہو کہ اسماے
فعلیہ صرف حق جل وعلی کے ساتھ خاص ہوتے ہین اور اونکا ذات پر
اثر نہین ہوتا۔ اور دوسرے اسما کا اثر مخلوقات اور خالق دونون پر رہتا ہو

تمت الحدیقۃ الثانیہ ویتلوھا الثالثہ

# الحدیقۃ الثالثۃ

فی التعینات الکونیہ یشتمل علی اربعۃ بستان تعینات کیانیہ مین سے
تعین اول عالم ارواح ہے اوسکو عالم امر و ملکوت و غیب و عالم علوی
کہتے ہین۔ اگرچہ تعینات کے مسلسل سلسلہ مین عالم ارواح کا تیسرا نمبر ہو
مگر چونکہ کائنات کا سلسلہ اس سے شروع ہوتا ہے۔ اسلئے کائنات کا
تعین اول اسکو ہی قرار دیتے ہین۔

لفظ روح کے معنے مین کثرت سے اختلاف کیا گیا ہے مگر اونکے ذکر کی
یہان کچھ ضرورت نہین ہے۔ یہان روح سے قوتین اور ہیولے مقصود
ہین۔ قرآن شریف سے بہ صراحت معلوم نہین ہوتا کہ روح کی حقیقت
کیا ہے مگر احادیث سے جہان تک شہادت ملتی ہے اوسکے قریب
قریب تفصیل کی جاتی ہے اور قرآنی استدلال بھی حسب موقع درج کیجائیگی

یہ عالم ارواح اشارات حسیہ سے بالکل بری ہے جیسا کہ عالم شہادت سراپا حس اور اشارہ ہے آیہ پاک فَلَآ اُقْسِمُ بِمَا تُبْصِرُوْنَ وَمَا لَا تُبْصِرُوْنَ مین ان دو نوامس کا مشرح بیان ہے

ارواح کی چند قسمین ہین منجملہ اونکے ایک قسم کی وہ تو تین ہین جنکو عالم مین تدبیر و تصرف کا تعلق نہین ہے اونکو کروبی کہتے ہین۔ انہین بعض روحین ایسی ہین جو بالکل ذات الٰہی مین منہمک اور فنا ہو گئی ہین حتی کہ اونکو اپنے وجود کی بھی خبر نہین ہے بوجہ اسکے کہ یہ طایفہ جمال و جلال الٰہی مین محو ہو گیا ہے اسکو مہیمیہ کہتے ہین۔ کروبیون کا ایک گروہ خالق و مخلوق مین حجاب و ساتر ہو گیا ہے۔ یہ اشخاص ربوبیت کا فیض اجسام عباد پر منبسط کرتے رہتے ہین +

اقسام ارواح مین سے دوسری وہ قسم ہے جسکو تصرف و تبدل کا کامل اختیار دیا گیا ہے +

انہین سے ایک قسم کا تصرف علویات پر ہے اور عالم کے علویات اونکے متمثلات و مظاہر ہین۔ ان پر ابلیس کی حکومت کسی حالت مین نہ تھی آیہ شریفہ اَسْتَکْبَرْتَ اَمْ کُنْتَ مِنَ الْعَالِیْنَ اسپر شہادت دیتی ہے ان ملائکہ کے مظاہر مقربین بارگاہ الٰہ ہوتے ہین جنکی شان یہ ہے اِنَّ عِبَادِیْ لَیْسَ لَکَ عَلَیْهِمْ سُلْطَانٌ اور صاحبان عرفان مقام علیین مین حاضر رہتے ہین۔ کما قال اللہ تعالیٰ کَلَّآ اِنَّ کِتٰبَ الْاَبْرَارِ لَفِیْ عِلِّیِّیْنَ ۝ وَمَآ اَدْرٰکَ مَا عِلِّیُّوْنَ ۝ کِتٰبٌ مَّرْقُوْمٌ ۝ یَّشْهَدُهُ الْمُقَرَّبُوْنَ ۝

آور دوسری قسم کو سفلیات سے تعلق ہی اونکو ملکوت اسفل کہتے

ہین ان ملائکہ مین تمام قسم کے اجنہ اور شیاطین وغیرہ داخل ہین۔

ان ارواح مین سے جس روح کو تمثل کی صورت پیش آتی ہے۔

تو وہ خراب اور منکر کائنات کی صورت مین ظاہر ہوتی ہے۔ اور

اونکا مقام اسفل السافلین سجین ہے۔ کما قال اللہ تبارک وتعالے۔

كَلَّآ اِنَّ كِتٰبَ الْفُجَّارِ لَفِيْ سِجِّيْنٍ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا سِجِّيْنٌ كِتٰبٌ

كِتٰبٌ مَّرْقُوْمٌ وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ الَّذِيْنَ يُكَذِّبُوْنَ بِيَوْمِ الدِّيْنِ ۝

مسئلہ ارواح کچھہ ایسا نازک اور دقیق واقع ہوا ہے کہ اوسمین خوض کرتے

ہوئے بعض لوگ بہت خوفناک ہوگئے اسلئے ایک بڑا گروہ اس مرحلہ

مین بلاحس وحرکت نظر آتا ہے۔ حضرت جنید بغدادی رضی اللہ عنہ کا

مقولہ ہے کہ ہم اسکے سوا کچھہ نہین کہسکتے کہ روح کو خداوند عالم نے اپنے

علم سے بزرگی اور برگزیدگی عطا فرمائی ہے۔

بعض لوگ مقتضاے مقام ومحل کے مناسب بحث کرتے ہین۔ اونمین سے

جمہور متکلمین اور نظام معتزلہ اس امر کے قایل ہین کہ روح جسم نورانی

علوی ہے متحرک ہے۔ اور اجسام مین لپٹے ساری ہے جیسے گل ورد مین گلاب

بعض جہلا روح کو عرض مانتے ہین اور صفت حیات بدن مین روح کا

انحصار کرتے ہین ✦

اہل تحقیق جنمین امام غزالی بہی داخل ہین اسطرف گئے ہین کہ روح بنفسہ جوہر

قائم ہے۔ اور مادہ سے مجرد ہے نہ بدن مین داخل ہے اور نہ خارج نہ متصل ہ

نہ منفصل۔ نہ جسم ہے اور نہ جسمانی مگر جسم مین تدبیر و تصرف کا تعلق رکھتی ہی
مگر یہ تمام امور ناتمام ہین اسلئے کہ اس سے روح کی حقیقت کا جسقدر پتہ
چلتا ہے وہ حقیقت روح انسانی ہے اور یہ حقیقت مخصوصہ روح کی ایک
جز کی تعریف ہے *

فی الحقیقت حقیقت روح قابلیات عالم کا نام ہے یعنی تقاویر الہی جو ہر
موجود کو وجدان ذاتی اور علم مجمل کے موافق عطا ہوئے ہین وہ روح ہے
اور وہ مرتبہ رحمانیت جو تمام قابلیات عوالم پر حاوی ہے اور اوسکے مطابق
حقیقت محمدیہ کائنات کو جلوہ آرائے ظہور کرتی ہے حقیقت روح ہے
اور یہ ایسا کلی مقام ہے جسمین ہر مرتبہ قابلیت من الازل الی الابد قوتون کی
طرح وجود حاصل ہے اون قوتون کا تمثل اول عالم مثال اور تمثل دوم
عالم شہادت ہے *

اب روح انسانی کی خرابی و عدم فساد وغیرہ مین بحث کی جاتی ہے بشرذمہ
قلیلہ کا خیال ہے روح مین تغیر و تبدل کو دخل ہی یہ محض سقط ہے اہل
تحقیق کا یہ عقیدہ ہے کہ روح مین کوئی تغیر واقع نہین ہوتا *

علی ہذا روح کا ازلی اور ابدی ہونا بھی مختلف فیہ ہے۔ بعض صوفیہ ازلی
اور ابدی دونون تسلیم کرتے ہین۔ مگر جمہور اشراقین اور مشائین اور امام
حجۃ الاسلام غزالی روح کو ازلی نہین بلکہ ابدی مانتے ہین۔

لیکن بظاہر یہ کلام کسیقدر ضعیف ہی اسلئے کہ روح علم ذاتی کا نام ہے
اور وہ قدیم ہے لہذا ازلی ہونا بالضرور ثابت ہے *

اسیطرح روح مین یہ اختلاف واقع ہوا ہے کہ وہ ماہیت نوعیہ ہی یا جنسیہ ارسطو اور ابو علی روح کو ماہیت نوعیہ بتلاتے ہین ۔ مگر امام رازی روح کو حقیقت جنسیہ تسلیم کرتے ہین +

اہل تصوف نے متوفی روح انسان کی عروج ونزول کے متعلق بہی مجملاً کچھ بحث کی ہے ۔ اور ہر شخص کا بعد وفات مقام تبلایا ہے ۔ جو شخص مرتبہ ایمان مین وفات پاتا ہے اوسکی روح آسمان دنیا تک جاتی ہے اور صاحب مرتبہ عبادت کو اسمان دوم تک عروج ہوتا ہے ۔ اور جو زہد کے مرتبہ مین انتقال کرے اسمان سوم اوسکا ٹھکانا ہوتا ہے ۔ اور صاحب معرفت اسمان چہارم پر پہونچتا ہے ۔ اور صاحب ولایت اسمان پنجم پر عروج کرتا ہے ۔ اور صاحب نبوت کی روح اسمان ششم عرش اعلی تک عروج پاتی رہتی ہے ۔ چونکہ مرتبہ ایمان سے مرتبہ عبادت مین زیادہ خواری ہوتی ہے اور عبادت سے زیادہ زہد مین اور زہد سے زیادہ معرفت مین اور معرفت سے ولایت مین اور ولایت سے بڑہکر نبوت مین ذلت ہوتی ہے ۔ اور اسی سبب حضور سرور کائنات خلاصہ موجودات باعث ظہور ارض وسماوات سید الذلیلین کے خطاب سے مخاطب فرمائی گئے ہین ۔ ان حضرات کی ترقی ان مدارج پر اس وجہ سے ہوگی کہ یہ دایرہ ذلت وعزت ملکر تکمیل کامل ہوجائے +

## البستان الثانی فی عالم المثال

تعینات کیانیہ مین سے دوسرا التعین عالم مثال ہے ۔ آیہ مَرَجَ الْبَحْرَيْنِ يَلْتَقِيَانِ بَيْنَهُمَا

برزخ لَا يَبْغِيَان سے معلوم ہوتا ہے کہ عالم شہادت وارواح مین فاصلہ اور ربط ظاہر کرنیکو ایک اور عالم کی خلقت ظہور مین لائی گئے ہے۔ اوسیکو اہل تصوف عالم مثال کہتے ہین +

چونکہ ہر متوسطہ شے کا قاعدہ ہے کہ طرفین کی قابلیات اور اوصاف اوسکو حاصل ہوتے ہین اسلئے یہ عالم اپنے غیر مادے ہونے مین عالم ارواح کے اور صاحب صورت وشکل ہونے کے سبب عالم اجسام سے مشابہت رکھتاہے

اس عالم مین وہ معانی جو بارگاہ آلہی ست عالم ارواح کے توسط سے نازل ہوتے ہین خیالیہ صورت پکڑ جاتے ہین۔ اور وہان سے متنزل ہوکر عالم شہادت مین آتے ہین۔ اور تمام ارواح کلیہ وجزیہ خواد عقول ونفوس ہون یا اور کچھہ اپنے کمالات اور درجات وتقرر اعیان کے مطابق صورت یاب ہوتے ہین +

اور ارواح انسانیہ اس عالم شہادت مین ظہور سے قبل عالم مثال مین متمثل ہوتے ہین اور وہ اس عالم حس مین متمثل ہوکر صورت مادی قبول کرتے ہین +

اکثر اہل کشف اسی عالم مین بوجہ تجرد قیود جسمانی وتکیف کیوف روحانی فائز ہوکر امور مخفیہ کو ظاہر فرماتے ہین اور جملہ عباد کے اعمال حسنہ اورافعال ناقصہ متجسم نظر آیا کرتے ہین +

جب اول ہی اول انسان عالم جسمانی کے علایق سے انقطاع حاصل کرتاہے وہ عالم مثال مین پہونچتا ہے۔ اورصفا سے باطن اور قوت پرواز اور استعداد

معطیہ کے موافق عالم کے احوال پر وقوف حاصل کرنا ہے۔
عالم خواب بہی عالم مثال کا ایک حصّہ ہی لیکن اوسکے واسطے معبر کامل کی ضرورت ہی تاکہ اون خوابہائے پریشان کو جو سوء مزاج یا غلبہ بلغم وغیرہ سے تعلق رکہتے ہین۔ رویائے واقعی سے متمیز کرے اور فی نفسہ التعبیر جی بہی بہت سخت کام اسلئے کہ معانی جب عالم مثال مین صورتین قبول کرتے ہین تو ضرور اون معانی کو اون صورتہائے مخصوصہ سے کوئی نسبت ہوتی ہے اوس مناسبت کا معلوم کرنا اصل تعبیر ہے۔ ان مناسبات ہی کے عدم دریافت سے بعض خوابین دروغ معلوم ہوا کرتی ہین +
سوال منکر و نکیر اور عذاب قبر وغیرہ امور کا بہی اسی عالم سے تعلق ہے اور عالم شہادت مین ان امور کا وجود نہین ہے اسلئے کہ مثلاً حدیث شریف مین آیا ہے کہ مردہ پر وہ عذاب ہوتا ہے جس سے اوسکی ایک پسلی دوسری پسلی مین دہنس جاتی ہے۔
بعض مقام پر محض اسے ازمایش کیلئے کافر مردہ کی قبر مین جسم پر چنے رکہدئے گئے اور جب قبر کو دوسرے تیسرے روز کہولکر دیکھا تو وہ بدستور پائے گئے۔ اس حالت مین اگر عذاب قبر جسمانی تکلیف پر قرار دیا جاے تو صراحتاً دروغ لازم آتا ہے کیونکہ مشاہدہ کے خلاف ہے۔ اسلئے لابد عذاب قبر اسے عالم مثال سے تعلق رکہتا ہے اجسام ان تکالیف سے بری رہتے ہین۔ حضرت شیخ اکبر رضی اللہ عنہ کو اسمین زیادہ غلو ہے اور حشر

اجساد اور عذاب وصواب قیامت کو اسی عالم مثال مین منحصر فرماتے ہین
گو مین اس امر مین کوئی نقص نہین ظاہر کرسکتا لیکن اہل ظواہر اور اعیان
متشرعین اسکو کسی حالت مین پسند اور قبول کی نگاہ مین جگہہ نہین دیسکتے

لِكُلٍّ وِّجْهَةٌ هُوَ مُوَلِّيهَا

یہ عالم اپنی لطافت اور نظافت کی وجہ سے ایسا سہل المرور ہے کہ عالم
شہادت کی ایک گہڑے مین وہان لاکھون برس کا زمانہ گذر جاتا ہے اور
عالم ارواح اس سے بہی زیادہ الطف وانظف واشرف ہے اسلئے
یہان کے ایک دقیقہ او رپلین وہان ازل اور ابد اور ماضی ومضارع کے
مبدء اور سواحل وسواد نظر مین پہر جاتے ہین۔ حضرت نبی کریم صلی اللہ
علیہ وسلم کا جسم اطہر اور بدن مقدس ہمارے بلکہ تمام انبیا وملائکہ اعلی
کے ارواح وحقیقت سے بہی زیادہ مطہر ومنزہ تہا اسلئے ایک آن واحد
مین مشارق ومغارب وکائنات آلہی پر عروج فرماکر اپنے مقام پر مراجعت
فرمائی معراج جسمانی کی یہ صورت ہے۔
مگر معراج روحانی کی کیفیت کچھہ اس سے زیادہ وقعت رکہتی ہے شریعت
پر چونکہ طریقت کا مرتبہ فوقیت رکہتا ہے اسواسطے اہل شریعت کے معراج
پر طریقت کے معراج کو بہی عروج حاصل ہے۔ اہل شریعت کا خیال ہے
حضرت احمد مجتبی محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم آسمان وعرش وکرسی وغیرہ
پر خود تشریف لیگئے **اہل العرفان** کا یقین ہے کہ تمام زمین وآسمان
جنت ودوزخ ملائکہ وانبیا غرض تمام ممکنات یہانتک کہ ذات واجب بہی

خود حضور عالیشان کے مواجہ مین حاضر تھے۔ **اہل انصاف** خود تمیز کر سکتے ہین کہ ترجیح کسکو حاصل ہے ملا گویدا احمد بہ فلک پرشد۔ **سعید** گوید فلک بہ احمد در شد۔ غیر یہ بحث تو جملہ معترضہ کا حکم رکھتے ہے اب ہمکو اپنے اصلی کی جانب رجوع کرنا چاہیئے +

**قرآن** پاک مین اللہ جل شانہ وعم نوالہ اپنی لغمت غیر متنا ہی کے بیان مین ارشاد فرماتے ہین + وَمَا مِنْ شَیْءٍ اِلَّا عِنْدَنَا خَزَائِنُہٗ وَمَا نُنَزِّلُہٗ اِلَّا بِقَدَرٍ مَّعْلُوْمٍ +

یعنی ہمارے پاس ہر شے کا خزانہ ہے اوسمین سے ہم لقدر ضرورت عالم مین بھیجدیتے ہین۔ آخر وہ کونسا خزانہ ہے جسمین دنیا جہان کی چیزین بے انتہا طیار ہوتے ہین +

**بلاشک** وہ خزانہ عالم مثال سے عبارت ہے۔ کہ جسمین تمام موجودات کا ذخیرہ قریب الظہور درجہ بدرجہ اشکار ہونے کیواسطہ مہیا رہتا ہے۔ اور جب کوئی موجود مثالی اوس **کن** دوامے کے مقابلہ مین آجاتا ہے فوراً چادر لطون چاک کرکے خلعت ظہور سے اراستہ ہوجاتا ہے +

آور وہ ممکنات جو اپنی حالت موجودہ سے متغیر ہوکر نقاب خفا منہ پرڈال لیتے ہین اسے عالم کے توسط سے وہ عالم ارواح مین متمکن ہوکر حسب لیاقت اعمال **علیین** اور **سجین** مین پہونچا دیے جاتے ہین +

پس ممکنات عالم ارواح سے بلاتوسط عالم مثال نہ آسکتے ہین اور نہ جا سکتے آتے اور جاتے دقت ضرور ہر ممکن کو پورے طرح برزخ لیے واسطہ کامل پڑتا ہے +

البستان الثالث فی عالم الشہادت تعینات کونیہ کا تیسرا
تعین عالم شہادت و اجسام قابل اشارات حسیہ او مختلف الاحوال ہے
بعض اجسام کی یہ حالت ہے کہ خرق والتیام خرابی و فساد کو قبول نہین کرتے
جیسے قرآن کی آیات سے پتہ لگتا ہے۔ اور اکثر ایسے ہین کہ جنمین آئے
دن یہ تغیر و تبدل رہتا ہے۔ اور اس کا خاتمہ اوس روز ہوگا کہ جسپر تمام
مظلوم اپنے دادرسی کی آس لگا رہے ہین۔ اور تمام عشاق زار اپنی معشوقان
مجازی کے فراق و انتظار مین چادر کفن سے آنکھین نکلے ہوئے
سراپا امید وصال بن گئے ہین۔
یہ فنا پذیر صورتین کُلُّ مَنْ عَلَيْهَا فَانٍ کی ندائے عام سے خبردار
کردے گئے ہین۔ خواہ بسیط ہون جیسے عناصر یا مرکبہ جیسے اگ پانی ہوا
وغیرہ اور ان کے مرکبات۔ ایکدن انپر ایسا آئیگا کہ عدم اصطلاحی کی قبضہ مین آجائینگے
یہ عالم اسیطرح عالم مثال کا تمثل ہے جسطرح کہ عالم مثال عالم ارواح کا تمثل
قرار دیا گیا ہے فرق اسقدر ضرور ہے کہ عالم ارواح متنزل ہو کر عالم مثال
تک مادہ سے پاک تہا مگر عالم شہادت مین متنزل ہوتے ہے ہر موجود
کیواسطے مادے ہونا لازم آجاتا ہے ؛
یہہ موجودات مادیہ بالعموم تین جنسون مین منقسم ہین۔ سب سے ادنی مرتبہ
جمادات کا ہے بالذات اس قسم کو حس و حرکت و کمی بیشی کا کوئی مرتبہ
حاصل نہین ہے۔ تمام معدنیات و عناصر اسے گروہ مین داخل ہین
مرتبہ اوسط نباتات کا ہے کہ جسمین کمی بیشی کا مادہ رکہا ہوا ہے مگر حس و حرکت

اور فہم کا کوئی درجہ ان کے حصہ مین نہین آیا۔ مرتبہ اعلی حیوانات کا ہے
کہ جنمین حس وحرکت وزیادتی اور کمی اور علی اختلاف المراتب فہم وعقل بھی
حاصل ہے متحرک بالارادہ بھی ہے۔
حیوان کے ایک فرد عظیم انسان ہے جسکو قوت نطق کی خصوصیت عامہ
حاصل ہے مگر اسکی شرافت اصلیہ پر جسکا لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِیْ اَحْسَنِ تَقْوِیْم
سے پتہ چلتا ہے خاص خاص لوگ فائز ہین۔ اور باقی اشخاص اُولٰئِکَ
کَالْاَنْعَامِ بَلْ هُمْ اَضَلُّ کے مصداق ہین۔

## البستان الرابع فی الانسان الکامل اعلیٰ مرفت اللہ بر المعرفت

یہ امر پہلے محقق ہوچکا ہے کہ ذات واجب چونکہ
منقطع الاضافات ومصمم الجہات ہے اوس سے کثرت کا صدور محال ہے
اور یہ تمام خلقت کثیرہ کا وجود وظہور نہایت دشوار وبعید از قیاس ہے لہذا ذات
بحتہ نے ایک ایسی تجلی فرمائی کہ جو وجوب کی تمام صفات اور امکان کی
تمام نسبتون کو جامع اور محیط تھے وہ اپنے نسب الٰہیہ کی حیثیت سے خالق
اور رب ومعطی وغیرہ صفات سے متصف اور اپنی اضافات عالمیہ کی نسبت
سے مظہر جامع اعیان ہوئی اوسکے مختلف جہات انواع کی موجودات
مین جلوہ فگن ہوتے رہتے ہین اسیکا نام تعین اول اور حقیقت محمدیہ ہے
جب اسکی حب ذاتی خواستگار ہوئی کہ اپنی صورت قابلہ آئینہ مصفیٰ مین دیکھی
اور شیون متضادہ کی مختلف الالوانی اور عالم کی تشتت اوراق اور اشیا کو
کسی مظہر کلی مین سایہ فگن ملاحظہ کرے اپنے حسن دلربا کے نظارہ عالم

افروزت قلوب عالم کو نور علی نور یعنی نور بکر سے منور فرما کے۔ مشام اہل عرفان مین عطر جمعیت احمدیہ کی خوشبو پہونچائی اظہاراً للاشتیاق انسان کامل کی تشکل ہمایون مین تمثل فرمایا ؎

| | |
|---|---|
| کس نیست در جہان ہمہ انوار ذات اوست | آیات حسن خویش بدنیا نمودہ است |
| در بہر دو کون نیست بجز ذات احمدی | اندر صفات خویش ہمہ را نمودہ است |

اکابر صوفیہ رضوان اللہ علیہم اجمعین نے انسان کامل کو عالم کبیر قرار دیا ہے کیونکہ تمام مراتب وجودیہ اور امکانیہ کو محتوی ہے۔ عالم مین جو کچھ فرداً فرداً پایا جاتا ہے اسمین وہ تمام کمالات جمعیت کے ساتھہ موجود ہین اور احکام کثرت جسطرح آشکارا ہین اسیطرح مراتب وحدت بہی تنزیہ کا پردہ ڈالدیتے ہین۔ اسی سبب سے جامع مراتب تفرقہ وجمع اسکا خطاب ہے جو کچھہ خزانہ وجود مین مخزون ہے بالاجمال انسان کامل مین کلیتاً موجود ہے اور یہ انسان کامل اپنی ذات سے تمام حقایق الوجود کا انموذج اور اوسکے حقیقت اظہار حقایق الاعیان کا آلہ ہے ؛

حقایق علویہ کا اپنی لطافت احدیت سے مقابل ہے اور حقایق سفلیہ کا اپنی کثافت۔ اپنی ماہیت سے اظہار سدرۃ المنتہی کا باعث ہوا۔ اور مقام کرسی کو اپنی انیت سے اور قلم اعلی کو اپنی مرتبہ عقل سے لوح محفوظ کو اپنی نفس سے۔ عناصر کو اپنی طبیعت سے ہیولے کو اپنی قابلیت و جمانیت سے اجنہ وشیاطین کو اپنی وساوس سے ملائکہ کو اپنی خاطر عاطر سے بہایم کو اپنی حیوانیت سے جواہر کو اپنی ہویت ذات سے۔ اعراض کو اپنی وصف سے

نباتات کو اپنے موئے مبارک سے آدمی کو اپنی صورت سے براۓ فرمایا کر کرسی خلافت حقیقت براجلاس فرمایا۔ چہ خوش گفتہ ست وفی الحقیقت درسفتہ ست ؎

| | |
|---|---|
| ہم از تو منیر شمع انجم | ہم از تو بلند قصر افلاک |
| پروردۂ ابر رحمت تست | ہمچو گل لالہ خار و خاشاک |
| دارے بجمال دلفریبی | برکسوت جان طراز لولاک |

چونکہ قلب اطہر حضور انور کا ذریعہ رحمت اور سبب قہر عالم ہے اس واسطے حضرت اسرافیل علیہ السلام کی خلقت جو موجب فنا و لقاے عالم ہے قلب انور سے مکمل ہوئے +

اور چونکہ عقل اول قلم اعلیٰ کے ذریعہ علم الٰہی لوح محفوظ مین مفصل و منقش ہوکر وجہ تحفظ خود ہوا اسکئے وجود جبریلی کی تدبیر قوت حافظہ حضرت جبلت حضرت سے فرماے گئے اور جبریل روح الامین کے خطاب سے مخاطب ہوئے +

اور چونکہ نور محمدی صلی اللہ علیہ وسلم کی تنویر اسم کامل سے ظہور مین آئی ہے اور خیال حقیقت محمدی بھی نور کمال سے منور ہے لہذا خیال محمدی صلی اللہ علیہ وسلم سے عزرائیل علیہ السلام کی خلقت فرمائی اور اوسکو لباس قہر و جلال سے ملبس فرمایا۔ جیسے قوت خیالیہ اقوے القوے ہے عزرائیل علیہ السلام بھی وہی قوت ملائکہ مین رکھتے ہین۔ جسطرح خیال فکر اور ادراک وغیرہ قوتون کو مغلوب کردیتا ہے۔ جملہ ملائکہ پر عزرائیل کو غلبہ حاصل ہے +

یہی سبب ہے جب اللہ جل شانہ وعم احسانہ نے کل ملائکہ کو آدم علیہ السلام کی خلقت کیواسطے قبضہ کل تمام زمین سے لانے کا حکم دیا۔ تمام فرشتے اس حکم کی تعمیل سے قاصر رہے۔ مگر جب عزرائیل کا وقت آیا اور یہہ اوسکے تعمیل کیواسطے زمین کے پاس پہونچے زمین نے معمولی طرح خدا کی قسم دی کہ اوسکا کوئی حصہ اور جزو نہ لیجاوے مگر انہون نے بخلاف جبرئیل ومیکائیل واسرافیل وتمام ملائکہ علیہما السلام کے ہرگز اس قسم پر توجہ نہ کی اور فوراً لتعمیلا للحکم تمام زمین کی روح لیکر بارگاہ صمدی مین پہونچا دی اسی وجہ سے عزرائیل علیہ السلام کو قبض روح کا منصب اور خدمت عطا فرمائی گئی۔

اور چونکہ ہمت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم موجب فلاح امت اور ذریعہ بہبودی کائنات ہے اسلئے میکائیل علیہ السلام کی خلقت اوس سے مکمل فرماکر ہمارا رب الجود قرار دیا

واضح ہو کہ ہمت بہت بڑی شے ہے جس سے معالی رفیعہ اور مقامات علیا پر ترقی ہوتی ہے۔ اسلئے کہ جب اللہ پاک نے اپنے تمام انوار کو وجدان ذاتے سے لحاظ فرمایا تو سب مین ایک استقلال اور خود وارے کی شان تھی مگر ہمت کو تذبذب اور محض امید اور فضل الہی کے بھروسے پر ثابت قدم پایا۔ ہمت سے ارشاد فرمایا کہ مجھے اپنی عزت وجلال کی قسم تجھکو انوار مین ارفع اور اعلیٰ مقرر کرتا ہون۔ تو میرے دربار کے دربان اور حاجب ہے بلا تیری امداد اور وساطت کے میرے پاس کوئی باریاب نہوگا۔ تو معراج

المومنین اور برات العاشقین ہی۔ میدان الواصلین اور سبق السابقین ہے
چونکہ حقیقت محمدی صلی اللہ علیہ وسلم اُم العالم اور رحمٰن ہے اسلیے اوسنے
اپنی ہمت کے نور سے مکائیل جیسے رحمت کاملہ اور وسیع الربوبیت
کو ظاہر فرمایا۔ فلک تا بلیات اوسکو مقرر فرماکر جود وعطا کا خزانہ اوسکی
تحویل مین دیا۔ اہل حق کے حقوق کا قاسم اوسیکو قرار دیا او۔ چونکہ
حیات سے بڑہکر کوئی شے سلسلہ عطیات مین نہین ہوسکتی۔ اسلیے کلام
اللہ مین ارشاد ہے وجعلنا من الماء کل شئ حی ہم نے ہر شے کو
پانی سے زندہ کیا۔ اس آیت سے ثابت ہے کہ میکائیل کا تصرف ہر شے
مین کس درجہ کو پہونچا ہوا ہے میک اور می پانی کو کہتے ہین اور ئیل اللہ
کو کہتے ہین تو میکائیل کا نام ہے اللہ کا پانی یعنے حیوٰۃ الہی ہے کیونکہ
حیاۃ اور پانی دونون لازم و ملزوم ہین +

جب خلقت میکائیلی کی تکمیل ہوچکی۔ تو فکر محمدی سے باقی ملائکہ کو ظاہر فرمایا
یہ قوت فکر مفاتیح غیب مین سے ایک مفتاح ہے۔ اور مفاتیح غیب کی
دو قسمین ہین۔ ایک قسم حقی اور دوسری خلقی نوع حقی اسماو صفات
کی حقیقت کا نام ہے اور قسم خلقی جوہر فرد یعنی اجزائے لایتجزیٰ کی
تراکیب کی معرفت کو کہتے ہین۔ یعنی جن وجود سے ذات انسان وجود
رحمٰن کے مقابل واقع ہوئی ہے۔ اون وجود مین سے وجہ اعلیٰ و اعظم
فکر ہے۔ جو مرتبہ ذات الہی کو اپنی وجدان مین حاصل ہے۔ حقیقت محمدی
کو وہی مرتبہ فکر سے پیدا ہے +

حق سبحانہ وتعالے نے فلک محمدی کو اپنے اسم ہادی ورشید وعلیم کے
قوت سے مخلوق فرمایا۔ اور اسم مبدی ومعید سے اوس پر تجلی فرمائی۔ اور
اسم باعث وشہید سے اوسکو مشاہدہ فرمایا۔ جب فلک نے ان اسما
کے اسرار کو احاطہ فرمالیا اوس سے ما بقا ملائکہ کو زیور خلقت سے مرصع
فرماکر اعلی واسفل کی حفاظت پر قایم فرمایا اونکے محفوظین صفت
حیوۃ وشان بقا سے متصف ونشین نظر آتے ہین۔ اور جب کوئی ملک
محافظ عالم غیب کیجانب متوجہ ہوجاتا ہے اوسکے موکل کی روح قبض کرلی
جاتی ہے۔
ان ملائکہ مین سے بعض رزق رسانی کے لئے متعین ہین جب تک اونکا تعلق
اپنے موکلین سے رہتا ہے رزق پہونچاتے ہین۔ بعض کو پانی برسانے
سے تعلق ہے۔ وعلی ہذا دنیا کے ہر ہر کام کے متعلق ایک ملک محافظ
موجود ہے۔ مگر یہہ تمام ملائکہ دو قسم پر منقسم ہین بعض کا عزرائیل سے
تعلق ہے اونکا کام فنا او خرابی ہے اور باقی کا تعلق میکائیل علیہ السلام
سے ہے وہ شادابی اور سبزی وبہبودی کے کامون پر وابستہ ہین۔
پس حقیقت محمدیہ جسکے تمام اسماء وصفات شیون نامتناہیہ کا مرتبہ رکھتے ہین
او بمقتضا ذات عالم پر اوسیکا دست شفقت سرپرستی کرتا ہے۔ اپنی ذات
سے من جملہ تمام کمالات کے دو نوع کے کمال خاص کے منشا ہے۔
ایک اونمین سے کمالات قہری وجلالی کہلاتے ہین۔ اور دوسرے
کمالات مہری اور جمالی۔ اعیان موجودات مین جس قسم کی استعداد اور

قابلیت مندرج رہتی ہے اوسکے مطابق قابلان جلال کو لباس کفر ونفاق بناکر آتش دوزخ کا وقود بناتے ہے۔ اور مقبلان جمال صفات الفت و مہر سے متصف ہو کر ابدالآباد کیواسطے کے دریاے رحمت مین شناوری کرتے ہین۔ اور کوثر وصال حقیقی سے سیراب ہو کر منزل القصوے اور ساحل مقصود پر پہونچتے ہین

| | |
|---|---|
| حسن روست ہر بہ پیوئے حسن روا وست | آب حسن دلربا ہر سو روان از جوی اوست |
| قبلہ اہل نظر نظارۂ جان بخش اوست | کعبۂ ارباب دل طاق خم ابروی اوست |
| مغربی زان میکند میلی بگلشن کاندرو | ہر کرا رنگے و بوے ہست رنگ و بوی اوست |

ہر کافر کا سجدہ مالا یلیق اوسکے محراب ابرو کے طرف ادا ہوتا ہے اور ہر مسلمان کی صلوۃ مقبولہ اوسیکے دفتر قبولیت مین درج فرمائی جاتی ہے

## نظم لصاحب النظم

| | |
|---|---|
| لک الحکم فی امری فما شئت فاصنعی | فلم تک الا فیک لا عنک رغبتی |
| ولو خطرت لی فی سواک ارادة | علی خاطری سہوا قضیت بردتی |
| ومطلع انوار بطلعتک التی | لبہجتہا کل البدور استسرت |
| وما احترت حتی اخترت حبیک مذہبا | فواحیرتی لولم تکن فیک حیرتی |
| فکل ملیح حسنہا من جمالہا | معار لہ بل حسن کل ملیحة |
| وما ذاک الا ان بدت بمظاہر | فظنوا سواہا وہی فیہا تجلت |

باوجودیکہ چمن چمن ذرہ ذرہ اوسکے حسن دلربا کا پتہ دے رہا ہے موجودات کائنات اوسکے خورشید روے انور کے آئینے اور مظاہر انجمن فروز وجود ہین

مگر وہ جاہل خواب خرگوش مین مدہوش ہے جسکو ان تمام امور پر تنبیہ اور عرفان
حاصل کرنیکے لئے خلق کیا ہے۔ پھر وہ اپنی اصل سے بے خبر ہے
ولقد کرمنا بنی آدم مین آدم اور تمام ذریات آدم کی فضیلت ضمناً بیان
ہوچکی ہے ظاہر ہے کہ آدم کو بالذات وہ فضیلت حاصل نہین کہ تمام
ملائی اعلی وغیرہ پر مکرم ہوسکین اسلئے کہ صراحتاً وعصیٰ آدم ربہ فغویٰ سے
صدور عصیان وغوایت ثابت ہی لہذا آدم کو جو کچھ فضیلت حاصل ہے وہ
نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی وجہہ سے ہے ۵

آدم بتوشد مکرم ار نہ | پیداست مقام ذرہ را خاک

خلافت الٰہی کا اگر کچھہ حصّہ آدم کو ملا ہے وہ حضور پیغمبر عالم صلی علیہ وسلم
کے طفیل مین۔

اب ناظرین اولوالالباب حضور مقبول سرور کائنات کے اوس فضل و
شرف کو مختصراً ملاحظہ فرمائین جسکا قرآن شریف مین تصریح سے ذکر ہے
اللہ جل شانہ ارشاد فرماتے ہین۔ لَقَدْ جَاءَكُمْ رَسُولٌ مِّنْ أَنفُسِكُمْ عَزِيزٌ
حَرِيصٌ عَلَيْكُم مَّا عَنِتُّمْ بِالْمُؤْمِنِينَ رَءُوفٌ رَّحِيمٌ یعنی تمہارے پاس وہ پیغمبر
ارسال کیا گیا جو تمہاری ذات سے ہے تم اوسکی دیانت اور امانت اور
تمام اوصاف سے واقف ہو اوسکی شرافت ونجابت حسبی اور نسبی سے
بخوبی آگاہ ہو کہ عرب کے اشرف واعلی خاندان طاہر ومطہر سے ہے اور ابتدا
سے اوسکی ذات پاک تک کوئی جاہلیت کی آلایش سے ملوث نہ تھا
جیسے خود حضور پاک ارشاد فرماتے ہین خرجت من الاصلاب الطاھرات الی الارحام الطیبات

یعنی مین اصلاب طاہرات سے ارحام طیبہ مین منتقل ہوتا ہوا یہان پہونچا ہون
اللہ جل جلالہ وعم نوالہ بوجہ اتحاد ویگانگت حقیقی اپنے محبوب سراپا اعزاز
کو اُن خطابون سے مخاطب فرماتا ہے جو اوسکی ذات کے ساتھ خصوصیت
رکھتے ہین اور اوسکی وجہ وہی ہے جو پہلے گذر چکی ہے کہ نبی کریم صلواۃ اللہ
علیہ وسلامہ کی حقیقت ذات آلہی کی تعین اول ہو مظہر اتم وجامع ہے اور
اور کسی مرتبہ کو ذات سے وہ تقرب حاصل نہین جو اس تعین کو ہے جب
ذات نے تجلی اولی فرمائی تو وہ احدیت مطلقہ کے ساتھ موسوم ہوئی اور
اوسکے موصوف کا نام احد مقرر ہوا جب احد متمثل ہوکر کاشانہ افروز عالم
ہوا تو احد مین متمثل کی میم حلقہ کمر ہوئی اور احد احمد کے لقب سے ملقب ہوا +
اس صورت مین ظاہر ہے کہ مرتبہ ذات سے احمد مجتبی محمد مصطفے صلی اللہ
علیہ وسلم کو جس درجہ کی عینیت حاصل ہے اوسی عینیت کا نتیجہ یہ ہے کہ ہی
ذاتی اسما اوسے مرحمت فرمائے اپنے خاص اوصاف سے متصف فرمایا
اور وہ نور عالم افروز دیا کہ جسنے اٹھارہ ہزار عالم کو ظہور سے منور فرمایا ہے

| لور تو شدہ سراج وہاج | وز تیرہ شب ضلال وخذلان |
|---|---|

جسطرف نظر پہونچتی ہے اوسکا جمال جہان آرا شمع عرفان لیکر استقبال
کرتا ہے ذرہ ذرہ اوسکی عطیات غیر متناہی کا دم بھرتا ہے ہر ذرہ دیوانہ
محو نظارۂ حسن دلربا ہین قطرہ قطرہ انا البحر کی صدا دیتا ہے -
ع جس پہول کو سونگھتا ہون بو تیری ہے ۔ انسان مین قوت حضور اور نظر
سرور ترقی پائی تو ہر پاک و ناپاک پر صلی اللہ علیک یا محمد کا شہود حاصل ہو جائے +

صلواۃ کو معراج المومنین اسیواسطے قرار دیا ہے کہ اوسمین سرورکائنات صلی اللہ علیہ وسلم کی حضوری نصیب ہوتی ہے وہ نماز بے مردود ہی جسمین رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم خطاب کے ساتھہ السلام علیک ایہا النبی نہ پکارے جائین ✦

لاصلواۃ الا بحضور القلب کے یہی معنے ہین جب تک حاضر و ناظر غائب وشاہد اپکی ذات والاصفات کو نہ پائیگا وہ نماز منہہ پر مار دینے کے لایق ہے اوسکی اطاعت عین اطاعت خدا ہے اوسکی طاعت عین طاعت مولا ہے وَمَن یُطِعِ الرَّسُولَ فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰہَ ٥ مین اسکا اعلان ہے اوسکا وجود باجود رحمت عالم ہے ۔ وَمَا اَرْسَلْنٰکَ اِلَّا رَحْمَۃً لِّلْعٰلَمِیْنَ ٥ اسیکی ندائے عام بلند کر رہی ہے جناب قدوۃ السالکین **مظفر علیشاہ** صاحب قبلہ قدس اللہ سرہٗ العزیز فرماتے ہین ٥

| | |
|---|---|
| رشک حور و ملکی حسن تو مہر و ماہی | رونق یثربی و زینت بیت اللہی |
| جلوہ نور قدم باعث خلق آدم | سید عالمے و سرورِ عالی جاہی |
| دستگیر ہمہ بندہ نواز اشاہا | مرشد کیشان خدا و ندی شاہنشاہی |
| ذات والاتیو واللہ درین ملک وجود | محض فضل است و تمامی کرم اللہی |

ذات والای محمدی صلی اللہ علیہ وسلم ایک آفتاب ہے کہ جسمین جو قابلیت ہوتی ہے اوسکا پرتو ظاہر کر دیتا ہے ٥

| | |
|---|---|
| معمور ہو رہا ہے عالم مین نور تیرا | از ماہ تا بماہی سب ہے ظہور تیرا |
| ہر انکھہ تک رہی ہے تیرے ہی منہہ کو پیارے | ہر کان مین ہون پاتا معمور شور تیرا |

| پھر دل سے دور کب ہو قرب و حضور تیرا | | جب جی مین یہ سمائی جو کچھ کہ ہے سو تو ہے |
|---|---|---|

ظاہر ہے کہ آفتاب کی روشنی جس قسم کے روشندان اور آبگینون مین ہو کر گذرتی ہے وہ اپنی خوشنمائی اور بدنمائی کی حیثیت کے مطابق نظر آتے ہین اگر روشندان مربع ہے آفتاب کی روشنی مربع نظر آئیگی اگر مثلث ہے مثلث نظر آئیگا اگر نہایت بدنما اور کریہہ شکل کا روشندان ہے سایہ بھی اوسکا ویسا ہی ہوگا۔ جسطرح کہ آفتاب کو یہ نہین کہسکتے کہ آبگینون اور روشندانون کی بدنمائی آفتاب کا نقص ہے کیونکہ آفتاب اپنی روشنی کو بالتساوے مبسوط کر رہا ہے۔ اسیطرح ممکنات کے اچھا اور برا ہونے سے حقیقت محمدی مین کسی قسم کا نقص لازم نہین آتا ہے وہ اپنی رحمت جود وعطا ہر شخص کے وجود پر مبذول فرماتے ہے مگر بعض ناقابل اس سے متخلف ہوکر وادی خذلان مین بھٹکتے پھرتے ہین خوب کہا ہے ؎

| تجھسے کیا ضد تھی اگر تو کسی قابل ہوتا | | عام الطاف ہین اوس ستمگر کے تمہید سب |
|---|---|---|

اوسکی نظر شفقت اہل ایمان وکفار پر مساوی ہے۔

اگر اہل اسلام کو نعمات عقبا سے سرفراز فرمایا تو کفار کو انعام دنیا عنایت کیا ابنیاے سابقین کی امتون کے واقعات دیکھکر حیرت دامنگیر ہوتی ہے حضرت نوح علیہ السلام کے طوفان کو ایک عالم جانتا ہے قوم لوط کی تباہی اظہر من الشمس ہے فرعونیون کی خواری مخالفین ابراہیم علیہ السلام کی بربادی امت ہود کی ویرانی یہود کی ذلت اور پریشانی وغیرہ وغیرہ واقعات

کسکو معلوم نہین +

مگر امت محمدیہ خواہ امت دعوت ہو یا امت اجابت تمام دنیاوی بلاؤن اور آفتون سے محفوظ ہے نہ اس امت مین خسف و مسخ ہوا نہ کوئی عظیم الشان ہلاکی اور وبا بھیجی گئی یہ رحمت نہین تو اور کیا ہے +

ہے بیجا اوسکے احکام کی مخالفت کیجاتی ہے مگر وہ اپنے معمولی سرپرستی مین مشغول ہے یہ کرم کچھ کم رحمت ہے کہ آپکی امت کے عذاب مین مدت دراز تک تاخیر کیجائے آپکی شان کی رفعت ادنی یہ ہے کہ قرآن مین جہان جہان انبیای سابقکو مخاطب کیا ہے اسمائے مشہورہ سے یاد کیا ہے قرآن اور توریت اور انجیل مین بھی یہی کیفیت نظر آتی ہے + بخلاف نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے باستثنائے ایک دو مقام آپ کو نہایت پیار اور محبت کے نامون سے اعزاز کے القاب سے یاد فرمایا ہے جیسے بِالْمُؤْمِنِينَ رَءُوفٌ رَّحِيمٌ ○ وغیرہ وغیرہ۔ اون مقامات کی بے حد عزت بڑہائی کہ جہان جہان نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم خود تشریف لیگئے یا اون پر آپ کی پیشین گوئی کی گئی ۔کوہ تین ۔ و زیتون ۔ وطور سینا و مکہ وغیرہ کی قسم کہانا ۔ بالخصوص اسی اعزاز کا اظہار ہے ۔ یہ تمام اوسے عینیت اور اتحاد کی بنا پر واقع ہین جسکی نظر سے یہ کہا جاتا ہے ٥

| | | |
|---|---|---|
| تمامی کون و کان باشد محمدؐ | | زمین و آسمان باشد محمدؐ |
| ز نور اوست پیدا ہر چہ بینی | | خداوند جہان باشد محمدؐ |

فضیلت دوم جسکا صراحت سے قرآن شریف مین تذکرہ ہے ۔ قال اللہ

تبارک وتعالےٰ قَدْ جَآءَکُمْ مِّنَ اللّٰہِ نُوْرٌ وَّکِتَابٌ مُّبِیْنٌ
تمہارے پاس اللہ کیجانب سے نور اور کتاب مبین آئے ہے۔ ودسرے مقام
پر ارشاد ہے۔ اَللّٰہُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ مَثَلُ نُوْرِہٖ کَمِشْکٰوۃٍ فِیْھَا
مِصْبَاحٌ اَلْمِصْبَاحُ فِیْ زُجَاجَۃٍ اَلزُّجَاجَۃُ کَاَنَّھَا کَوْکَبٌ دُرِّیٌّ
یُّوْقَدُ مِنْ شَجَرَۃٍ مُّبَارَکَۃٍ ترجمہ (اللہ زمین اور آسمانون کا نور ہے۔ اوسکے نور کی مثال
مانند طاق کے ہے کہ اوسمین چراغ ہے اور وہ چراغ شیشہ کی لالٹین مین ہے وہ گویا روشن ستارہ ہی)
ظاہر ہے کہ جب لفظ نور مین مابین حق جل وعلی وحضور سرور کائنات
صلی اللہ علیہ وسلم اتحاد ہے تو مفہوم مین بہی ضرور اشتراک و وحدت ہونی چاہئے۔
اللہ نور السموات اور قد جاءکم من اللہ نور۔ مین جو لفظ نور واقع ہے دونون
مقام پر مفہوماً ولفظاً توحید حاصل ہے۔ جس ذات پر وہ نور صادق آتا ہی
اوسے پر یہہ نور صادق ہوتا ہے +
یہہ حالت حقیقت محمدیہ وحق جل وعلا کی غیریت تعینیہ کو مرتفع کرتی ہے۔
جو خارجی اضافتون سے پیدا ہوگئی تھی +
اب اسکی تفصیل ملاحظہ فرمائے کہ حقیقت محمدی نور السموات والارض ہے
جسکے جمال جہان افروز سے تمام عالم منور ہے اور قلب محمدی صلی اللہ علیہ وسلم
کو جو حقایق الہیہ اور کونیہ سے بسبب ہے اوس طاق سے مثال دی ہے جسمین
چراغ روشن ہوتا ہے اور چراغ کیواسطے چونکہ قندیل کا ہونا قریب لازم ہے
اسواسطے قندیل کو آپکے صدر شریف سے مشابہ فرمایا جسکی شان مین
الم نشرح لک صدرک ارشاد ہوا ہے اور یہہ انشراح چونکہ کوئی معمولی بات نہین

بلکہ آپکا لمعہ روح افزا زوان عالم کو منور کرتا ہے اس لئے قندیل سینہ
اطہر کو نہایت روشن ستارہ سے تشبیہ دی جسکی ضیا کے مقابلہ مین ستارہ کو
کوئی مرتبہ نصیب حاصل نہین دوسرے مقام پر اِنّا فتحنا لک فتحاً
مین بہی آپکا سینۂ مطہر مقصود ہے آپکی نعمات غیر مترقبہ عطیات نامتناہیہ
ہمارے رگ وپے مین ایسی سرایت کرگئی ہین کہ بقول مومن ؎

وہ بہی جانکی عوض ہر رگ وپے مین سارے | چارہ گر ہم نہین ہونیکے جو درمان ہوگا

اونسے خلاصی ممکن ہی نہین ع ہر سر موے مرا با تو ہزاران کار است ◆ جب
آپکی ذات اقدس کی یہ صفت ہو ؎

ہر نعمتے کہ بود بعالم بدوست ختم | ہر نعمتے کہ داشت خدا شد برو تمام

پھر وہ کون شخص ہے کہ اونکے بیشمار احسانون کا شمہ از شکر ادا کرسکے ؎

شکر فیض تو چمن چون کند اے ابر بہار | کہ اگر خار و گر گل ہمہ پروردۂ تست

فضیلت سیوم آیہ یُخَادِعُونَ اللّٰہَ وَالَّذِینَ اٰمَنُوا سے ثابت ہوتی ہے
امام بیضاوی لکہتے ہین کہ یہان خداع اللہ سے خداع رسول مراد ہے اسلئے
کہ اللہ کو کون فریب دیتا ہے اور اوسکی دو صورتین ہین اول یہ کہ مضاف حذف
کرکے یخادعون رسول اللہ کی جگہ بوجہہ قیام قرینہ یخادعون اللہ قایم کیا گیا
مگر یہ وجہہ ضعیف ہے دوسرے وجہ قوی وہی اتحاد ویگانگت باہمی کی صورت
ہے چونکہ خلیفہ مستخلف کی صفات سے متصف ہوتا ہے لہذا حذف کردیا گیا ◆
فضیلت چہارم آیہ کیف تکفرون باللہ وکنتم امواتا الآیتہ سے ظاہر ہوتی ہے
یہان بہی اللہ سے رسول اللہ مراد ہین اسلئے کہ جن لوگون سے خطاب ہے

وہ خدا کے ماننے والے تھے ایسی حالت مین اللہ کے ساتھ کفر متحقق نہین ہوسکتا لہذا کیف تکفرون باللہ سے کیف تکفرون برسول اللہ مراد ہے۔
اسی نظر سے انبیائے سابق علیہم السلام سے فرمایا گیا تھا خدا مکہ مین آئیگا یہ اوسے عینیت اور وحدت کے اعتبار سے ارشاد فرمایا ہے جسکی تفصیل بارہا گذر گئی +
آپکے اخلاق عظیمہ احاطہ قیاس سے باہر ہین آیہ اِنَّکَ لَعَلٰی خُلُقٍ عَظِیۡمٍ ۝
اس امر کا بخوبی اعلان کر رہی ہے انس ابن مالک فرماتے ہین کہ اٹھارہ سال تک مینے حضور کی خدمت کی لیکن کبھی یہ نفرمایا کہ تو نے برا کام کیا اور کار خیر پر دعا فرماتے اور کار ناخوش پر وکان امر اللہ قدراً مقدوراً فرماتے خادمون کے ساتھ خود بھی کام کر لیتے اگر کوئی آپکو بخ پہونچاتا آپکی زبان مبارک پر کبھی لعن طعن فحش کلمہ نہ آتا ہمیشہ بلا ہنسی کے خندہ پیشانی رہتے اکثر ابتدا بسلام آپ ہی فرماتے صحابہ مین جب بیٹھتے کوئی امتیاز نفرماتے ہمیشہ مسلمانون کے عیوب پوشیدہ فرماتے ساری عمر کسی شخص سے کوئی بدلہ نہین لیا مسافرونکی یتیمون کی اور بیوہ عورتونکی دستگیری فرماتے اور کسے کہانے کی چیز مین برائی نفرماتی جو آپکے پاس آتا اوسکی عزت فرماتے اور ردائے مبارک بچھا کر بٹھلاتے۔

## الحدیقۃ الرابعۃ فی المقامات المختلفۃ یتضمن علی خمسۃ بستان

### البستان الاول فی ھویۃ الذات

ہویت ذاتیہ اپنی اطلاق حقیقی کی حالت مین اس امر کی خواہش مند او مقتضی ہے کہ احاطہ علم مین محیط نہو اور حقیقت علم سے اوسکو وابستگی نہو۔ حقیقت علم احاطہ اور

کشف معلوم کا نام ہی- کہ اپنے متعلق کو بہ سبیل تمیز منکشف فرماوے -
یہ حقیقت علم اوس سے اسلئے متعلق نہین ہو سکتے کہ حقیقت ذات بنفسہ
مقتضی عدم تعلق علم ہے اور وجود شے کی حالت مین اوسکے مقتضا کا
انفکاک ہرگز نہین ہوسکتا - کیونکہ جب علم کی شان انکشاف متعلق کے
ٹھیرے خواہ ذات آلہی کی جانب منسوب کیا جاوے یا خلق کیطرف
بلکہ ہر علم کی صفت ذاتی اور تعریف اصلی کشف حالت معلوم مقرر ہوچکی
ہے بہ خلاف اسکے مدعا کی مقتضاے ذات عدم انکشاف ہے ایسی
حالت مین دو نون کا مجتمع ہونا بالکل محال اور حرام ہے - ایک طلبگار
عدم کشف ہے اور دوسرا سراپا کشف ایک متدعی احاطہ ہے اور
دوسرا بالکل احاطہ کے میدان سے خارج لہذا ممکن نہین کہ علم خاص و
عام ذات غیر محاطہ کو احاطہ کر سکے - کیونکہ ایسے احاطہ کی حالت مین
قلب الحقائق لازم آتا ہے اور وہ صریح البطلان ہے +
اگر کوئی شخص یہ کہے کہ علم ذاتی عین ذات ہے اس صورت مین اوسکا
احاطہ ذات کیواسطے منع نہین +
مین اوسکے جواب مین یہ کہتا ہون کہ اس صورت مین بھی نسبت علمیہ کا
احاطہ لازم نہین آتا بلکہ ذات کو احاطہ ذات ہمیشہ لازم ہے - جبکہ علم ذاتی
عین ذات ہے پھر نسبت علمیہ کیسے محیط ہوئے کیونکہ ہماری مراد یہ تھی
کہ کنہ ذات کے ادراک مین نسبت علمیہ بہ حقیقتہ قاصر ہے - لہذا بہر صورت
ذات مطلقہ کا احاطہ علم کے ذریعہ سے ناممکن و ناجائز رہا +

شیخ مویدالدین جندی فرماتے ہین کہ حقیقت حق سبحانہ وتعالےٰ ایسے مجہولتہ العلم ہے کہ ہرگز اشارہ اور کنایہ کو قبول نہین کرسکتے ۵

| اے برتر از خیال و قیاس گمان و وہم | | وز ہرچہ گفتہ ایم و شنیدیم وخواندہ ایم |
|---|---|---|

نزاہت تنزیہ نے اسکو ایسا مضمت کردیا ہے کہ جہات تنزیہ سے بھی قطعاً منزہ اور مبرا ہے۔ علم بالکنہ و بکنہ تو در کنار عرفان ذات کجا جسکو بوجہہ و بالوجہ بھی اسکا ادراک حاصل ہوگیا دریاے سلوک سے دُر بے بہا نکال لایا +

جب یہ ہویت ذاتیہ ایسے مکمن غیبی اور خلوت کدہ جہل و تاریکی مین متمکن ہے کہ وہان تک لایحیطون بہ علما کے سوا اور کوئی ترقی مراتب ہی نہین ہیانتک کہ فقدان جہات کے سبب صدور ممکنات اوس سے مستبعد تھا لاجرم اوس نے ایک تجلی ذوجہتین فرماے کہ جسکے ذریعہ تمام ربی اور خلقی حقایق کا اظہار فرمایا +

**البستان الثانی**۔ حدیث شریف مین وارد ہے ان اللہ خلق آدم علی صورتہ اسمین لفظ صورت ایسا اندیشہ ناک واقع ہوا ہے کہ اہل ظواہر کو صورت کے لفظی معنے سے تجاوز کرکے بلاقیام قرائن بہت دور تک مجاز کا صحراسطے کرنا پڑا ہے۔ چونکہ یہ لوگ مرتبہ تنزیہ مین حق تعالیٰ کو مقید و منحصر کرتے ہین۔ لہذا صورت سے یہ ہیئت متحقق فی الخارج لینا ممنوع سمجھکر یہ مراد رکھتے ہین کہ صورتہ مین صورت کے معنی اسما وصفات کے ہین یعنی حق تعالےٰ نے آدم علیہ السلام کو اپنے علم سے علیم اور اپنے بصر سے

بصیر اور اپنے کلام سے کلیم نظر کیا ہے۔ کیونکہ ضمیر غائب اللہ پاک کی جانب راجع ہے اہل تنزیہ اگر صورت کو اصلی معنے مین لیتے ہین تو خدا کیواسطے جسم وغیرہ ثابت ہوتا ہے۔ اور یہ تنزیہ کے خلاف ہے۔
افسوس یہ لوگ ہو السمیع البصیر کی حقیقت سے ناآشنا ہین سمع و بصر تو خاص اوسکے ساتھہ مخصوص ہوچکی ہے یہانتک کہ کل افعال و حرکات و صور اوسیکے ہین۔ ع حقیت کہ این بے خبران بے خبران اند +
حضرات اہل حقیقت صورت کو اصلی معنے مین استعمال کرتے ہین کیونکہ وجود مطلق کے سوا موجود ہی کوئی نہین یہ تعینات تمام امور اعتباریہ اقعیہ ہین۔
اس معنے کے علاوہ بعض حضرات کا یہ خیال ہے کہ صورت سے مراد متعقل حقایق مجردہ غیبیہ ہے یعنی جو حقائق غیبیہ آلہی ہین صورت انسان اونکی مظہر قرار پائے۔ یہ معنی بہت لطیف ہین اسواسطے کہ اول صورت ہین خصوصیت انسان کی زیادہ حاجت نظر نہین آتی کیونکہ محض انسان ہی نہین بلکہ تمام عالم اللہ کے صورت ہی گو ظہور خاص انسان مین ہے +
جو لوگ کہ دریاے سلوک محمدی کے غواص ہین اونکے نزدیک صورتہ کی ضمیر بارگاہ حقیقت کی جانب راجع ہے۔ یعنی ان اللہ خلق آدم علی صورتہ حقیقت آدم و ہو تمثل سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کہ اللہ جل عزتہ نے آدم علیہ السلام کی صورت کو صورت حقیقت نبوی پر خلق فرمایا۔ اور آپکے صفات نامتناہیہ سے متصف فرمایا آدم ہی پر کیا منحصر حضرات نوح و ابراہیم و موسیٰ و عیسیٰ وغیرہم تمام انبیا علیہم السلام کی نبوتین حضور اکرم

کے نبوت کی افراد ہین۔ جملا انبیا آپ کے تشریف آوری کی خبر دینے کو مبعوث کیے گئے۔ تمام خلقت آپکی تحمید و تقدیس کے لیے مخلوق ہوئے یہ حضرات ذات والا ہے کہ مظہر و مصدر کائنات سمجھتے ہین۔ صراط مستقیم ان حضرات ہے کا راستہ اور مسلک ہے جو اپنے پرواز حقیقت والا تک سمجھتے ہین اور ذات بحتہ واجب الوجود جو منقطع الاضافات ہے (اگرچہ موجب وجود عالم و حقیقت والا بے شک وہی ہے) مگر وہا تک رسائی تو محال ہے ہان اگر بارگاہ حقیقت مین پورا پورا تمکن و وقار حاصل ہوجاے تو کچھ اوس ظلمات مین رسائی مل سکتی ہے۔ وہان تو حقیقت کی سوا کسیکا گذر نہین ہے کیونکہ جبرئیل سے مقرب جب یہ کہین ؎

| اگر یک سر موے برتر پرم | | فروغ تجلی بسوزد پرم |
|---|---|---|

پھر وہان کسکی رسائی ہو سکتی ہے۔ بیشک جس نے مشکوۃ انوار رحمانی سے اپنے وجود کو منور کر لیا۔ ضرور اس قابل ہے کہ تجلی ذاتی کا مورد ہو مگر لطف یہ ہے کہ اس بیابان عرفان مین پہونچکر تمام مشعلہاے وقوف سرد ہو جاتے ہین اور عجب عرفان ہے کہ اسکے حیرت و ظلمت بڑھا دیتا ہے۔ اور نیا علم ہے کہ بے علمی کو ترقی دیتا ہے +

پس ہر طالب کا مقصد وہی بارگاہ جامع المظاہر ہونے چاہیے۔ کیونکہ قطب تعینات نور شہود و مراۃ تنوعات وجود اوسیکے حضرت کی صفت ہے اوسکا ادنی غاشیہ بردار مستجمع جمیع انواع صفات و علم و ادراک ہے +

جب انسان کی صفات غیریت مبدل بہ صفات آلہی ہوجائین اور دیدہ

بصیرت نور عرفان سے مکحل ہو جائین اوسکو عرش اعلی کا دروازہ کھلا نظر آئیگا۔ اور تخت سلطنت پر بحکم آیہ شریفہ اَلرَّحْمٰنُ عَلَی الْعَرْشِ اسْتَوٰی ذات نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو متمکن اور جلوہ افروز پائیگا۔ ملائکہ کا لشکر تمام انبیا و اولیا کے صفوف ارواح کا جند مجند اوسکے حضور مین دست بستہ حاضر ہین۔ عالم ارواح و مثال اپنے حقائق سے حاضر ہین اور ادب و عزت حریم رب الاربابی سے ہر شخص مستدعی رحم خواستگار کرم ہے۔ سبحان اللہ جب اسکی معرفت ہوگئی پھر اور کیا حاجت ہوگی خوشا نصیب اوس سالک کے جو حضوری اقدس سے سرافراز ہوا اور زہے طالع ہمایون اوس طالب کے جو دولت وصال محبوب حقیقی سے ممتاز ہو سبحان اللہ کیا شان ہے ؎

| | |
|---|---|
| ہے فیض افضالش از حد فزون | نگنجد در اعطاے او چند و چون |
| منزہ عطایش ز شوب غرض | مبرا نوالش ز نیل عوض |

**البستان الثالث**۔ معرفت آلہی کے دو صورتین متصور ہین ایک بذریعہ عقل کے اور دوسرے ترتیب شرائع اور انبیا کے بعثت سے عقل صرف اسیقدر معرفت کے واسطے مکلف ہے کہ حق جل وعلا کو سمات حدوث اور اضافات احتیاج و ترکیب سے منزہ و مبرا سمجھے یعنے صرف ذاتی تنزیہ تک پرواز کرے۔ اور جو معرفت کہ بعد ارسال انبیا و رسل مقرر ہے وہ جامع مراتب تنزیہ و تشبیہ ہوتی ہے +

چونکہ قاعدہ کلیہ مقرر ہے کہ ہر ہر مقام و دربار کی حاضری کے قواعد و قانون

وضع کئے جاتے ہین تاکہ جو لوگ اونکے پابندی کرین وہ حضوری کی بارگاہ کے شرف سے مشرف ہون اور جو اس سے انحراف کرین اوس سعادت سے محروم رہین۔ اور بخلاف عزت ذلت وخواری کے ساتھ تخت سلطانی کے مواجہ مین لائے جائین۔ اس قاعدہ مقررہ کے موافق اس امر کی ضرورت تہی کہ بارگاہ آلہی جو ارفع الحضرات ہے اوسکے حاضری کے قوانین مقرر کئے جائین۔ لہذا حضرات انبیا علیہم السلام کو مبعوث فرماکے اس ضرورت کو شرایع کے پیرایہ مین مکمل فرمایا۔ اور اون کو اپنی بارگاہ کے آئین وطرق لطیفہ تعلیم فرمائی تاکہ وہ اونکے مطابق تمام اشخاص قابلین کو عمل کرنے کی ہدایت کرین اور وہ بدایت عرفان حقیقت کی طرف مفضی ہوکر۔ دولت حضوری سے اونکے سینوکو مخزن الانوار اور کنزالاسرار بنائے۔

پس اگرچہ مقبولین اور مقہورین دونون کو حاضری بارگاہ کا شرف حاصل ہوتا ہے مگر ایک مقربین حضور کا مرتبہ رکہتے ہین کہ کرسی توقیر پر متمکن اور جلوہ آرا ہوتے ہین اور دوسرا اوس چور کے مشابہ ہین جو ذلت وخواری کے ساتھ مشکین کسا ہوا ہاتھون مین بیڑیان ڈالے ہوئے حاضر کیا جاوے۔

وہ معزز ین جو پابند آئین موضوعہ ہوکر عرفان کا مرتبہ پاتے ہین متشرعین مین مشہور بات ہے۔ نزدیکان رابیش بود حیرانی۔ جسقدر زیادہ تقدس حاصل کرینگے اوسے قدر پابندی شریعت مین تحفظ وشدت ہوتی جائیگی

یہانتک کہ ان حضرات کیواسطے مستحبات بمنزلہ فرض اور مجوزات و مکروہات بمرتبہ ممنوعات وحرام قطعی ہوتے ہین ۵

| علی خاطری سھواً قضیت بردتی | | ولو خطرت لی فی سواک ارادۃ |
|---|---|---|

بہت بڑے عارف کا کلام ہے اگر دلمین اوسکے غیر کا خیال بہی اجاوے تو فوراً اپنے ارتداد کا فتوی دیتے ہین۔ غیر کی جانب توجہ تو خدا جانے کیا ہے جبکہ خطرہ غیر کو مرتد ہونا شمار کیا جاتا ہے۔ اللہ اللہ یہ ٹہہرے رفیع الدرجات لوگ ہین

اور وہ جو مشہور ہین کہ جو خلاف شریعت مخالف اوامر و نواہی ماجاء بہ النبی مرتکب ہوتے ہین سزاے فراق و دوام مین مبتلا کئے جاتے ہین نعوذ باللہ منہا۔ باقی رہے مجذوب ہین وہ مرفوع القلم ہین ؛

جب یہ معلوم ہوگیا کہ عقل طریق عرفان مین ناکانی ہے اسلئے کہ اوسکے ذریعہ سے صرف یہ معلوم کرسکتے ہین کہ عالم کیلئے کوئی مدبر قابل عالم منزہ ہونا ضرور ہے۔ اور یہ محض ناکافی و ناتمام ہے۔ اگر یہ کافی ہوتا تو ارسل کی کیا حاجت تھے۔ اہل حجب کیواسطے معجزات وآیات کے اظہار کی کیا ضرورت تہے۔ پس لابد لسے اور امر عظیم کا بتلانا مقصود تھا جسکی نسبت غور و فکر سے معلوم ہوتا ہے۔ کہ اپنی ہی حقیقت کا بجالت تشبیہ و تنزیہ جمعیت کے ساتھ عرفان حاصل کرانا منظور تھا جو موصوف بصفات ربانی اور مخاطب بہ نفس رحمانی ہے۔ اور عین تشبیہ مین منزہ اور عین تنزیہ مین مُشبہ ہے اوسیکا معلوم کرنا ہر علم کی انتہا ہے۔ دہ

ایک مبدا فیاض ہے کہ تمام کائنات کے مصدر اور تمام مخلوقات کے مظہر ہے۔ جمیع اعیان مین اوسکا ظہور ہے اور تمام حقایق مین اُوسکا نور۔ صورت آدم اوسیکی صورت اور ہویت آدم اوسیکی ہویت ہے ہر ہر مفہوم مین مدرک ہر متجلی مین متجلی ہر باطن مین باطن ہر ظاہر مین ظاہر ہے۔ فافہم فانہ دقیق و بالعقل الصائب یلیق +

**البستان الرابع** فی الفناء والبقاء باقی کے لغوی معنے تو یہ ہین کہ سکا وجود وقت ماضی سے ہر وقت حال تک قایم رہے اوسکی دو صورتین ہین ایک بقاے ممدود اور دوسرے بقاے محدود بقاے ممدود بالذات حضرت جل و علی کو حاصل ہے اور اوسمین حال و ماضی وغیرہ فنا ہوگئے ہین۔ اور بالعرض عالم آخرت کو حاصل ہے اور بقاے محدود وہ ہے کہ جو تمام کائنات عالم دنیا کو مرحمت ہوئی ہے۔ اور فانی اوسکو کہتے ہین جو اس صفت قیام سے متصف ہے +

اہل اصول کے نزدیک بقا صفت باقی ہے اور فنا صفت فانی نہین اسلئے کہ فانی کوئی شے ہی نہین جس سے کوئی صفت متعلق ہوسکے اور یہ مسلم ہے کہ اتصاف صفت کیواسطے وجود موصوف نہایت ضرور ہے +

حضرات متصوفین بقا سے یہ مراد رکھتے ہین کہ سالک حالت اطمینان مین ہو اور وہ اطمینان عین طلب اور سراپا خواہش ہو۔ جیسے حضرت قطب الکائنات کا ارشاد ہے

| سقانی المحب کاسا بعد کاس | فما نفد الشراب و ما ارویت |
|---|---|

اور حضرت جامی علیہ رحمتہ الحامی فرماتے ہین ؎

| مصلحت نیست مرا سیری ازان آب حیات | ضاعف اللہ بہ کل زمان عطشی |
|---|---|

یا ایہا الناظر انظر بنظر المظہر انک لا انت بل ہو انت بہت ہی بڑے بزرگ کا قول ہے جس پر جناب شیخ المتقدمین ابو یزید سالمی کی کتاب الاسرار کا دار و مدار ہے۔ یہان اوسکے ذکر کی ضرورت نہین من اراد الاطلاع فلیرجع الیہ پس حالت بقا مین باوجود بل ھو انت کے فرق مراتب بہی بدرجہ کمال ہوتا ہے اتباع شریعت نہایت لازم ہوتا ہے۔ اور ایک سرور رہتا ہے جو ہر وقت سالک کو محو لطف و مستغرق کیف رکہتا ہے۔ ممکن نہین کہ یک سر مو تعمیل ما جاء بہ النبی صلی اللہ علیہ وسلم مین تخلف واقع ہوجاے۔ یہ حال ایسے ہی حضرات کا ہے ؎

| جامی ارباب وفا جز رہ عشقش نروند | سر مبادت گر ازین راہ قدم باز کشی |
|---|---|

وصال محبوب کا سکر ان حضرات کی روح پروری کرتا ہے کہ یہ مست ہوکر ؎

| واعجب بالسکر ی بغیر ملامۃ | واطرب فی سری ومنی طربتی |
|---|---|

کی ندا بلند کرتے ہین اب کیفیت فنا ملاحظہ کیجے۔ فنا سے فنائے ذات مقیدہ مع اہلاک شعور مقصود ہے۔ جذبہ عشق اور غلبہ شورش محبت سالک کے وجود خیالی او طلسم مثالی کو ایسا نیست و نابود کردیتے ہین کہ دامن تمیز ہاتھ سے چھوٹ جاتا ہے۔ جسطرف اس مجذوب عشق کی نظر پہونچتی ہے انا الحق کی صدا دین و ایمان شرعی کی غارت کرنے والی کانمین آتی ہین

| ہر ذرہ چو خورشید گویا ے انا الحق | ہر گوشہ چو منصور آویختہ بر داری |
|---|---|

جذبہ اسم مہیمن اس درجہ ہلاک اور مضمحل کر دیتا ہے کہ اسکو اپنے
یا کسی موجود کی جانب توجہ ہوتی ہی نہین +
آتش جذبہ جلال مطابقہ اسکے روح اور جسم کو جلا کر خاکستر کر دیتی ہو۔
کُل شئ ھالکٌ اِلّا وجھه مین یہی مقام فنا مراد ہے لفظ ہالک
اس امر کی طرف کامل اشارہ ہو کہ ہر وقت مین غیر وجہ اللہ ہلاک و فنا ہو
اگر یہلک کہا جاتا تو اس سے فناے قیامت مراد ہوسکتی ہے مگر یہان خاص
اس امر کا اعلان ہے کہ جملہ اشیا وجود مین مستہلک اور فانی ہین جیسے
کوئی یون کہے کہ تمام کلکتہ اور بمبئی اور آگرہ کرہ زمین مین مستہلک ہین
اسکے یہی معنی ہین کہ حقیقتاً کرہ ارض موجود ہے مگر یہ تعینات وجودیہ جو آگرہ
اور بمبئی کو حاصل ہین اعتبار سے ہین اسیطرح اگرچہ ہر شے موجود ہے
مگر وہ بر سے وجود مطلق کیکو وجود نہین سب ہلاک او فنا ہین +
اگرچہ یہ دونون حالتین اپنے اپنے مقام کے اعتبار سے مناسب ہوتے
ہین۔ مگر چونکہ اول صورت مین ایک لیف اور دور ع اندرین راہ
ہر دم رازے و نیازے ہست + کا استقامت کہتا ہے اور استقامت
کی خوبی الاستقامۃ فوق الکرامت سے ظاہر ہے۔ لہذا ثابت
بقا بہ سالک کے او سکے جذب سے عالی او متمکن او قابل اطمینان ہو الرزق
**البستان الخامس فی مراتب القرب** اعلم تقرب اللہ الیک کہ قرب
کے چار مرتبہ ہین۔ اونمین سے اول مرتبہ محبت کا ہے جو کبھی تو جذبہ
بحتہ پر مرتب ہوتا ہے جیسے فرمایا ہے ما تقرب احد احب الی

من اداء ما افترضته علیہ یعنی مجھکو نہایت پسندیدہ معلوم ہوتا ہی
وہ تقرب جو میرے فرض کے ادا کرنے پر مشتمل ہو۔ یہ وہ قرب ہی
کہ جو اعلی درجہ کے اتباع شریعت سے حاصل ہوتا ہے۔ اور کبھی
سلوک معینہ پر مبنی ہوتا ہے۔ جسکی طرف حدیث ولا یزال العبد
یتقرب الی بالنوافل حتی احبہ راہ نمای کرتے ہے۔ مراتب قرب سے
دوسرا مرتبہ توحید کا ہے جو محبت معینہ پر مثمر ہے۔ حدیث فاذا احبتہ
کنت لہ سمعہ و بصرہ مین یہی مرتبہ اتحاد مقصود ہی۔ تیسرا مرتبہ معرفت
معینہ بی یسمع و بی یبصر و بی یعقل کا ہے جو ان مراتب ماقبل پر
فوقیت رکھتا ہے اسکو مقام البقاء بعد الفنا کہتے ہین۔ چوتھا مرتبہ
حقیقت و خلافت ہے جو جامع مقام فنا و بقا اور محیط بدایت و نہایت
و تفرقہ و جمع اور وحدت و کثرت اور خلقیت اور قید اور اطلاق سے ہے
اسمین جو لوگ حاضر باش ہین وہ اس آیۂ وما رمیت اذ رمیت ولکن اللہ رمی
کے مصداق ہو سکتے ہین۔ باوجودیکہ یہ بہی کہا جاتا ہے وما رمیت
اذ رمیت یعنی خطاب بہی پیدا ہے جو مستوجب غیریت ہے اور پہر ولکن
اللہ رمی۔ اوسکے معنے بیان کئے جاتے ہین۔ اسکی وجہ یہی ہے
کہ آپ کی حقیقت ہے تو رب الارباب ہے خواہ وہ اپنے واسطے
خطاب کا لفظ استعمال کرے یا غائب و متکلم کا۔ ہر وقت کی نماز مین
بار بار سمع اللہ لمن حمدہ کہا جاتا ہے مگر افسوس تمیز نہین خیال تو کیجے
کہ سمع اللہ کا کہنے والا کون ہے اور سننے والا کون فی الحقیقت وہی

ایک حقیقت ہی کہ آپ اپنے تحمید و تقدیس کرتے ہے۔

## تمت الحدایق ویتلوہا الخاتمہ

الحمد للہ والمنت جب یہ خادم الفقر التحریر حدایق سے فارغ ہوا تو حسب وعدہ خاتمہ کی جانب متوجہ ہوتا ہے +

## الخاتمہ

## فی بعض العقائد الیقینیہ علی ما علیہ اہل السنت والجماعۃ النبویہ

اگرچہ مجھکو ان عقائد کے تحریر کی ضرورت نہ تھے اسلئے کہ یہ کتاب مضامین خاص کے اظہار کیلئے مرتب کیگئے تھے مگر بعض ضرورتون کے سبب مجھکو اپنا مسلک جو جمہور اہل سنت کے موافق ہے مختصر احیطۂ تحریر مین لانا مناسب ہوا اسلئے یہ چند اوراق تحریر کرکے اللہ تعالے سے مستدعی حسن خاتمت ہون واللہ الموفق۔

ا۔ واضح ہو کہ جب آیہ شریفہ وان تبدوا ما فی انفسکم او تخفوہ یحاسبکم بہ اللہ (یعنی جو تمہارے انفسون مین ہے خواہ اسکو پوشیدہ کرو یا ظاہر کرو اللہ تعالے اوسکا حساب لیگا) نازل ہوئی تو اہل اسلام نہایت پریشان ہوئے۔ اور بہت عجز والحاح سے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور مین عرض کیا کہ یہ تو بہت وقت اور دشواری کی بات ہے کہ خیالات قلبیہ پر مواخذہ کیا جائیگا جن کا نشو و نما ہمارے اختیار مین نہین او جو بالکل

اضطرارا قلب مین نمودار ہوتے ہین جب یہ امور ہمارے اختیار سے خارج ہین تو ہلوگ کیون مجرم قرار دئے جاتے ہین۔ بارگاہ آلہی مین ان کے تضرع منظور ہوکر ارشاد ہوا۔ لَا یُکَلِّفُ اللّٰہُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَھَا (یعنی اللہ جل جلالہ و عم نوالہ کسی شخص کو اوسکی قوت سے زیادہ مکلف ونا مور نہین فرماتا اوسیقدر محکوم فرماتا ہے کہ اون کے احاطہ قدرت فعلیہ مین داخل ہو۔ یہ سنکر حضرات صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین کو اطمینان حاصل ہوا۔

پس اس آیہ شریفہ سے بصراحت معلوم ہوتا ہے کہ مکلف ہونے مین وسعت وقدرت کے اندازہ کی ضرورت ہے ہر انسان اوسیقدر مکلف کیا گیا ہے جسکو وہ انجام دیسکے اور برداشت کرسکے۔ کیونکہ الدین یسر کا مقتضی بہ یہ واقع ہوا ہے۔

اگر کوئی یہ کہے کہ جب بندہ کو اوسکی مقدار قوت سے زیادہ تکلیف نہین دیجاتی تو جماعہ ملائکہ اَنْبِئُوْنِیْ بِاَسْمَاءِ هٰٓؤُلَاءِ کے امتحان مین کیون مبتلا کیے گئے جسمین وہ عند اللہ بلکہ فی الواقع بالکل عاجز تھے۔

مین اوسکے جواب مین عرض کرتا ہون کہ انبئونی باسماء ہولاء محض اونکا عجز ظاہر کرنے کیواسطے فرمایا گیا تھا نہ کہ وہ اسپر مکلف تھے۔ غرض یہ تھی کہ ملائکہ کو اون کے اس پندار کے مقابلہ مین جو باظہار شرف وفضل ظاہر کیا تھا عاجز ولا علم ثابت کرین۔ ہان اگر وہ اسپر مکلف ہوتے تو اس قصور کے پاداش مین کہ امر کے خلاف کیا مورد عذاب خداوندی

قرار پاتے۔
اگر کوئی شخص یہ کہے کہ اگر تکلیف مالایطاق جائز نہ تھے تو یہ استدعا لاحاصل ہوئی جاتی ہے ربنا ولا تحملنا ما لا طاقة لنا به۔ یعنی اے رب ہمکو بالاپطاق پر مکلف نفرما۔ یہ صراحت سے ظاہر کرتے ہیں کہ امر غیر طاق قابل تکلیف ہین اوسکے جواب مین یہ عرض کرتا ہون کہ یہان تحمیل سے تکلیف مراد نہین ہے بلکہ تحمیل سے غرض وہ عوارض روحانی یعنی جنایات اور امراض جسمانی ہین جو عموماً ہر مسلمان کی حالت کے لایق و شایان نہین لہذا ان ادلہ یقینیہ کی بنا پر معتزلہ اور شیعہ کا یہ خیال کہ تکلیف مالایطاق جایز ہے قطعاً لغو اور مہمل ہے۔
۲۔ تمام بندہ اور اون کے افعال کا خالق خداوند عالم ہے۔ بندونکو بنفسہ و بالذات کسی امر کی قدرت حاصل نہین ہے کہ لا تتحرک ذرة الا باذن الله سے منحرف ہوکر رافضی ہوجائین۔ آیہ مقدس خلقکم وما تعملون ۝ نہایت وضاحت سے یہ امر تبلاتے ہیں کہ مخلوقات اور اوسکے تمام افعال مخلوق خداوندی ہین۔ معتزلہ اور متقدمین شیعہ کا وَاللهُ اَحسَنُ الخَالِقِین سے اسکے خلاف استدلال پیش کرنا اپنی سفاہت کا اظہار ہے۔ ایات صریحہ کے مقابلہ مین اشارۃ النص کو لینا نہایت تعجب انگیز ہے۔ بیشک تطبیق آیات کا حاصل یہ ہے کہ خالقین سے خالقین مجازی مقصود ہین جیسے انبت الربیع البقل کے معنے یہ ہین کہ ربیع آلہ اور واسطہ سبزی و نمود سبزہ ہے ایسے ہی خالقین مین

بہی مجاز لیا گیا ہے کہ جیسے قرآن شریف مین تَغرُبُ فِی عَینٍ حَمِئَۃٍ وارد ہے
یعنی ذوالقرنین ایسے مقام پر پہونچا کہ جہان اوس نے آفتاب کو کیچڑ کے
چشمہ مین غروب ہوتے ہوئے دیکھا تو ظاہر ہے کہ آفتاب کا چشمہ
گلابہ مین غروب ہونا کیسے غیر موزون بات ہے مگر چونکہ معمولی قاعدہ
ہے کہ اکثر محاورۃً دریا کے کنارہ کہڑے ہوکر دیکھا کرتے ہین کہ آفتاب
پانی کے آخری حصّہ مین غرق ہوتا جاتا ہے لہذا قرآن مین بہی بسبب
اسکی کہ نمایش اہل عرب مقصود تہے وہ یہ محاورہ استعمال کیا گیا
اسیطرح جیسے کہ بظاہر ہمارے افعال بالذات ہمارے معلوم ہوتے ہین
خداوند عالم کو بہی بوجہ رعایت فصاحت یہی کہنا ہوا کیونکہ تفہیم مخاطبین مقصود تہی
۳ - مقتول وقت مقررہ پر اپنی موت سے مرتا ہے نہ کہ جیسا بعض جہلا
کا خیال ہے کہ ایسی موت قبل از وقت واقع ہوتی ہے. اہل خلاف
اپنے دعوی کے ثبوت مین دو دلیلین پیش کرتے ہین اول تو وہ حدیثین
جنکا مضمون یہ ہے بعض ایسی دعائین اور عادتین ہین جن سے
عمر مین کمی بیشی ہوتی ہے یعنی عمر مقررہ پر اون کے سبب زیادتی
اور کمی ہوجاتی ہے لاجرم اس سے ثابت ہے کہ ایسی صورت ممکن
ہے تو مقتول کی بہی ایسی حالت تسلیم کرنی چاہیئے +
دوسری دلیل یہ ہے کہ اگر مقتول اپنی موت سے وقت مقررہ پر
مرتا تو قاتل مستحق عقاب آخرت اور دیت و قصاص نہوتا کیونکہ مقتول تو اپنی
موت سے مرگیا قاتل کا اسمین کیا قصور ہے +

دلیل اول کا ایک جواب تو یہ ہے کہ مقتول کی حالت مقیسہ پر قیاس کرنا بالکل قیاس مع الفارق ہے اور اوسکے علاوہ ولو سلّمنا یہ بھی سہی تو تمام عمر وسوانح وغیرہ کا تعلق تو علم آلہی سے ہے یعنی جو وقت کہ خداوند عالم نے مقرر کر دیا ہے اوس سے تخلف ممکن نہین جبکی نسبت بصراحت نص موجود ہے لَا تَبْدِیْلَ لِخَلْقِ اللّٰہِ پہر کیسے تخلف ممکن ہے۔

دلیل دوم کا یہ جواب یہ ہے کہ عقاب و دیت وغیرہ امور شرعی اس وجہ سے قایم کئے گئے ہین کہ قاتل مرتکب منہے عنہ ہوا اور اوس سے وہ فعل سرزد ہوا جسکے ساتھہ موت تکلیف کے ساتھ ہمدوش تھے۔

حضرات اہل سنت کے مسلک پر اولہ قطعیہ مین سے آیہ شریفہ اِذَا جَاءَ اَجَلُهُمْ لَا يَسْتَاْخِرُوْنَ سَاعَةً وَّلَا يَسْتَقْدِمُوْنَ ۝ جب موت آتی ہے ایک گہڑے کی تقدیم وتاخیر نہین ہوتی۔ اور اِنَّ اَجَلَ اللّٰہِ اِذَا جَاءَ لَا یُؤَخَّرُ کافی ہین۔ اور حدیثون مین روایت تکمیل خلقت جو حضرت ابن مسعود وحدیفہ رضی اللہ عنہما سے مروے ہی کافی ہے جسکے مختصر الفاظ یہ ہین ثم یجیء الملك فیکتب عمله واجله ورزقه ثم ترفع الصحف فلا یزاد فیها ولا ینقص یعنی پہر فرشتہ آتا ہے اور اوسکے عمل اور موت اور رزق تحریر کرتا ہے اور صحیفہ اوٹہاے جاتے ہین پس اونمین کمی بیشی نہین ہوتی۔ دوسرے روایت مین ہے ثم یکتب عمله وحیاته وموته اسمین زیادہ وضاحت ہے۔

۴۔ عذاب قبر کفار و نیز بعض گناہ گار مسلمانون کو اور آسایش و فراخی لحد

اہل جماعت کیلئے اور نکر و نکیر کے سوالات دلائل قطعیہ سے ثابت ہین۔
۵۔ بعث بعد الموت بدلیل آیہ شریفہ ثم انکم یوم القیامۃ تبعثون ۝
اور قل یحییہا الذی انشاھا اول مرۃ وغیرہ آیات سے
متیقن ہے۔ اگرچہ ناقص الراے اہل فلسفہ اور صاحبان نیچر تمام سے
منکر ہون مگر حشر اجساد یقینی ہے۔ افسوس ہے کہ یہ لوگ باوجود دعوے
عقل و دانش اور ایسے بدیہی امور کے منکر ہین۔ حشر اجساد سے ہمارا مقصد
یہ ہے کہ انسان کے اون اجزاے اصلیہ مین جو ہر حالت مین باقی
اور فنا ہونے سے محفوظ رہتے ہین۔ اعادہ روح کیا جاویگا۔ قدمین
حکما جب ان کے قیام کے قائل ہین پھر ایسے امور کے تسلیم مین انکار سے
کیون کام لیا جاوے حق یہ ہے کہ یہ لوگ عجب خیالیہ مین آکر بالکل
گمراہ اور بندہ خیال بنگئے ہین +
۶۔ وزن اعمال حسب آیہ شریفہ وَالوزن یومئذٍ نِ الحق ۝ اور کتاب
علیین و سجین حسبکا فَامّا مَنْ اُوتِیَ کِتَابَہٗ بِیَمِیْنِہٖ الآیہ سے
ثبوت ہوتا ہے اور حوض کوثر حسبکا آیہ اِنَّا اَعْطَیْنٰکَ الْکَوْثَرَ مین وعدہ
ہے اور جنت و دوزخ وغیرہ یقینی امور ہین جنمین کسی قسم کا تامل اور
گنجایش انکار و تاویل نہین۔
۷۔ گناہ کبیرہ مسلمان کو دایرہ اسلام سے عند اللہ خارج نہین کرتا اسلئے
کہ اسلام و ایمان مجمل تصدیق قلبی کا نام ہے ظاہر ہے کہ گناہ کبیرہ مین
تصدیق قلبی کا ازالہ نہین ہوتا۔ حدیث شریف مین آیا ہے من قال

لا الٰہ الا اللہ دخل الجنۃ وان زنیٰ وان سرق یعنی لا الٰہ الا اللہ کا معتقد اگر زنا اور چوری بھی کرے جنت مین داخل ہوگا گو بعد عذاب ہی کیون نہو۔ مگر جنت مین ضرور جائیگا۔

۸۔ شفاعت انبیا علیہم السلام اور اولیا علیہم الاکرام گناہ صغیرہ وکبیرہ کے حق مین بے شک ثابت ہے بخلاف معتزلہ کے کہ وہ اوسکو ناجایز قرار دیتے ہین۔ اور نیز شیعہ بھی شفاعت کو صرف ائمہ اثنا عشر مین منحصر کرتے ہین۔ ہماری دلیل دربارہ شفاعت خاص آیہ شریفہ استغفر لذنبک وللمومنین والمومنات ہی اور دربارہ شفاعت عام یعنی اولیا وغیرہ وہ حدیثین ہین جن سے ادنیٰ امر یہ ہے کہ مرتکب اولاد صغیرہ کا شافع ہونا ثابت ہوتا ہے چہ جائیکہ اولیا جو مقربین بارگاہ خداوندی ہین اور نیز آیہ شریفہ فما تنفعھم شفاعۃ الشافعین بھی بدلالۃ النص یہ امر ظاہر کرتے ہے کہ ہر شافع مقبول کی شفاعت کارگر ہوگی۔ کیونکہ شافعین جمع کا صیغہ ہے اور اگر شفاعت نہوتے تو یہان نفی کی ضرورت ہی کیا تھی ورنہ ایسی حالت مین کلام مہمل ہوتا ہے پس بدرجہ اولے شفاعت عام جایز ہے کیونکہ آیت مین لفظ شافعین جمع واقع ہوا ہے اور وہ کچھ ائمہ اثنا عشر مین منحصر نہین ہوسکتا۔

مخالفین اپنی دلیل منع شفاعت مین آیہ واتقوا یوما لا تجزی نفس عن نفس شیئا ولا یقبل منھا شفاعۃ پیش کرتے ہین بیشک اگرچہ یہ آیت عمومیت کے ساتھ عدم مقبولیت شفاعت کی

دلیل ہے مگر آیات کے تعارض دفع کرنے کی صورت یہ ہے کہ یہ آیت کفار کے ساتھ خصوصیت رکھتی ہے اور آیات ماقبل گناہ گاران اہل اسلام کے حق مین۔

**۹** - ایمان و اسلام کی دو قسمین ہین - ایمان مجمل و ایمان مفصل اور اسلام مجمل و اسلام مفصل - ایمان مجمل اور اسلام مجمل دونون ایک ہین - اوسکی نسبت ارشاد ہوا ہے ؂ قال لا الہ الا اللہ دخل الجنۃ - یعنی جو لا الہ الا اللہ کہے وہ داخل جنت ہوگا اگرچہ بوجہ عدم تعمیل احکام و جہالت عذاب دوزخ مین مبتلا کیا جائے مگر اوسکے مسلمان و مومن ہونے مین کسی قسم کا کلام نہوگا - مگر یہ یاد رہے کہ لفظ قال مین صرف زبان سے کہنا مراد نہین ہے ورنہ اکثر کفار جو منافقاً کلمہ کو زبان پہ لاتے ہین داخل جنت ہوجائینگے بلکہ مطلب یہ ہے جو قلب سے لا الہ الا اللہ کی بتوسط محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تصدیق کرے وہ ضرور مومن ہوگا اور اگرچہ عند اللہ تصدیق قلبی کفایت کرتی ہے - مگر تا وقتیکہ اقرار زبانی نہو شرع مومن ہونیکا فتوی نہین دیسکتے - اس ایمان کی صفت ہے لا یزید ولا ینقص کہ اجزاے ایمان مجمل کی تعداد نہ گھٹے اور نہ بڑھے ہے - البتہ کیفیت مین قوت و ضعف کا فرق ضرور ہے جیسا حدیث شریف مین وارد ہے کہ اگر ایمان ابوبکر تمام امت کے ایمانون کے مقابلہ مین وزن کیا جائیے تو سب پر غالب اجاوے۔

اور ایمان مفصل و اسلام مفصل دونون ایک ہین اوسکا پتہ کلمہ امنت باللہ

وملائکتہ وکتبہ ورسلہ والقدر خیرہ وشرہ والبعث بعد الموت
سے لگتا ہی یہ وہ ایمان ہی جو کم وبیش ہوتا رہتا ہے اسے کی نسبت قرآن شریف مین
وارد ہے لیزدادوا ایمانا مع ایمانہم کیونکہ جب نصف قرآن
نازل ہوا تہا اوسوقت اوسکے ساتھ اوسے قدر ایمان تھا اور جب پورا
قرآن نازل ہوا کل کے ساتھ ایمان لازم ہوا تو لاجرم یہ ایمان تزاید وتناقص کو
قبول کرنے کی لیاقت رکہتا ہے۔ امام بخاری رحمتہ اللہ علیہ کے اعتراض
دربارہ کمی بیشی ایمان حضرت امام ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ پر نزاع لفظے پر
مشتمل ہین۔ حضرت امام ابوحنیفہ جس ایمان مین کمی وبیشی نہونے کے
قایل ہوے ہین وہ ایمان مجمل ہے اور امام بخاری ایمان مفصل
مین بحث کرتے ہین + وہ اپنے محل پر درست ہے اور یہ اپنے
موقع پر ٹھیک ہی +

۱۰۔ جب کسی قوم کی حالت نہایت ابتری کو ہوپہنچتی تھے اور مقتضاے
وقت اصلاح کا خواستگار رہتا تھا حضرات انبیا مبعوث ہوکر من جانب اللہ
ضروری تغیر وتبدل واصلاح نقص فرماتے رہتے تھے مگر یہ دورۂ نبوت
ہمارے نبی کریم صاحب فضل عظیم نفس رب العالمین کرم الاولین والآخرین
صلی اللہ علیہ وسلم پر تمام ہوگیا اور آپ خاتم المرسلین کے لقب سے ملقب
فرمائے گئے۔ اگرچہ آپ بظاہر انسان ہین مگر ع گوہر پاکش زکان
دیگرست یہ کا معاملہ ہے۔ اسکی تفصیل انسان کامل کے بیان مین گذر گئے۔

۱۱۔ افضل البشر بعد انبیا علیہم السلام خلیل الاسلام صاحب فضل واکرام

حضرت امیر المومنین ابو بکر بن الصدیق رضی اللہ عنہ مین آپکی خلافت
کے وقت کسی کو آپ پر فضیلت حاصل نہ تھے آپکا علم و وقار مشہور
آفاق ہے۔ آپکی شان ارفع مین حضور ختم المرسلین ارشاد فرماتے ہین
ما صب اللہ فی قلبی شیئاً الا صببتہ فی قلب ابو بکر۔ یعنی میرے قلب مین
جو کچھ خداوند تعالیٰ نے عطا فرمایا تھا مین نے بتمامہ ابو بکر کے قلب مین
دیدیا۔ سوائے نبوت کے کہ وہ ختم ہو چکے تھے اگر نبوت ختم نہوتے
تو حسب حدیث شریف لو کنت متخذاً خلیلا لاتخذت ابا بکر خلیلا
حضرت ابو بکر کو یہ مرتبہ بھی مرحمت ہوتا۔ اللہ اکبر کیسا ظرف تھا جو جامع
جمیع علوم نبوی تھا اس نیازمند احقر و اضعف کو حضور والا تک بیس واسطہ
ہین جنکی مفصل کیفیت روضۃ الانوار مصنفہ احقر سے بخوبی واضح ہے
صفحہ ۴۷ کو ملاحظہ کیجئے۔ اور آپکے بعد قاتل المشرکین امیر المومنین
حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو استحقاق خلافت حاصل
تھا اور اوسے کے مطابق ظہور ہوا۔ علاوہ اور فضائل کے یہ حضرت
عمر رضی اللہ عنہ کی ذاتی فضیلت ہے کہ وحی آلہی آپکی رائے کے
مطابق نازل ہوئی آپکا پورا قول دربارہ حجاب اللہ جل جلالہ و عم نوالہ نے
نہایت اعزاز کے ساتھ خفیف لفظی تغیر سے قرآن شریف مین نازل
فرمایا اللہ اللہ جسکی رائے کے موافق کلام الہی نازل ہوا وسکی
عظمت کیسے احاطہ قیاس مین آسکتی ہے۔ اس فقیر حقیر کو ۱۸ واسطہ سے
غلامی حضور والا حاصل ہے کتاب مذکور کے صفحہ ۷۷ کو ملاحظہ فرمایئے

اونکے بعد استحقاق خلافت صاحب الحیا کامل الایمان جامع القرآن
حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کو حاصل تھا اور اوسے کے مطابق
آپ قابض خلافت الٰہی ہوئے۔ آپکی فضیلت بہت کچھ حدیثون سے
ملتی ہے۔ مگر بعد وفات ام کلثوم رضی اللہ عنہا جو کلمہ حضور والا نے
آپکی نسبت فرمایا ہے وہ یہ ہے لو کان عندی ثالثۃ لزوجتکھا یعنی
اگر میرے تیسرے لڑکی ہوتے تو مین تم سے نکاح کر دیتا۔ کیا یہ حضرت
کی کچھ کم فضیلت ہے سچ تو یہ ہے ؎

| | | | |
|---|---|---|---|
| گہر خر چہار ند گوہر چہار | | فروشندہ را با فضولی چہ کار | |

ہر ہر خلیفہ کا ایسا عظیم الشان مرتبہ ہے کہ ایک دوسرے کی برابر
فضیلت رکھتا ہے کیونکہ اگرچہ ابو بکر کے وقت مین کوئی ابو بکر جیسا نہ تھا
مگر جب حضرت عمر خلافت الٰہی کے جانشین ہوئے تو اونکا بھی وہ
مرتبہ قائم ہے۔ لہٰذا اس خلافت الٰہی مین چارون حضرات مساوی ہین
اگرچہ ترتیب خلافت کے اعتبار سے بیشک تفضیل زمانی ہے
ورنہ سب حضرات ایک ہی مرتبہ رکھتے ہین۔ آپکی بارگاہ اقدس مین
اس گدائے بے نوا کو چوبیس واسطہ سے شرف غلامی حاصل ہے یہ سلسلہ
بالکل نایاب ہے مگر بعض نواح مین کسیقدر پتہ چلتا ہے صفحہ ۸۰ کو
معائنہ کیجئے +

حضرت عثمان کے بعد مستحق خلافت مظہر العجائب والغرائب الغالب علی کل غالب
حضرت امیر المومنین علی بن ابی طالب کرم اللہ وجہہ ہین۔ آپ اون خاص

نعمتون کے امین اور حامل تھے جو عالم مین حضرات اصحاب باطن کے ذریعہ
سے تقسیم ہوتے رہے ہین۔ علاوہ اور فضیلتون کے یہ بھی ایک
فضیلت ہے کہ مردون مین اول الایمان آپ ہی ہین۔ جیسا کہ ال رسول
ہونے کا فخر ان کو حاصل ہے۔ اصحاب ثلثہ مین سے کسی کو حاصل نہین
حضور والا شان آپ کی نسبت ارشاد فرماتے ہین من کنت مولاہ فعلی مولاہ اور
لحمک لحمی ودمک دمی اور انا مدینۃ العلم وعلی بابہا
جسطرح کہ محبت نبی کریم فرض ہے اوسیقدر محبت علی مرتضیٰ فرض ہے
کیونکہ وہ نفس رسول ذات احمد ہین۔ آپ سے چند سلاسل جو اس
ناچیز کو پہونچے ہین اونکی تفصیل کتاب مذکورہ مین موجود ہے ❊
کوئی صاحب میری اس تحریر کا حاصل تفضیل حضرت علی مرتضیٰ کرم اللہ
وجہہ نہ خیال کرین بلکہ میری غرض یہ ہے کہ چارون حضرات کو خصوصیت
کے ساتھ ایک ایک خاص مرتبہ حاصل ہے حضرت علی شیر خدا کو
یہ مرتبہ بالخصوص حاصل ہے۔

۱۲- محبت آل اطہار اور امہات المومنین جن کی شان مین آیہ تطہیر نازل
ہوئی ہے ہر ہر مسلمان پر فرض ہے۔ کیونکہ وہ جگر گوشہ رسول الثقلین اور
وہ محبوب حبیب رب النشاتین ہین۔

اللھم صل وسلم علی ذات محمد وآلہ وازواجہ واصحابہ
خصوصًا علی خلفائہ کما تحب وترضیٰ بعدد مافی السمٰوات
العلیٰ والارض وما تحت الثریٰ۔

۱۳۔ اپ کے جملہ اصحاب صاحب مراتب عالیہ اور درجات متعالیہ ہین اونکی نسبت حضور والا ارشاد فرماتے ہین۔ اصحابی کالنجوم بایہم اقتدیتم اهتدیتم میرے اصحاب مثل ستارون کے ہین جسکے مقتدے ہوجاؤ ہدایت پاؤ گے۔ اور اللہ اللہ فی اصحابی لا تتخذوا ھم من بعدی غرضا من احبہم فبحبی احبہم ومن ابغضہم فببغضی ابغضہم ومن اذاھم فقد اذانی ومن اذانی فقد اذا اللہ اصحاب باوقار کی شان مین وارد ہے۔ انکے رتبہ کو کوئی ولی قیامت تک نہین پہونچ سکتا کیونکہ یہ حاضر باشی بارگاہ روح اعظم کا فخر رکھتے ہین اونکی نسبت دوسرے مقام پر حضور سرور کائنات ارشاد فرماتے ہین۔ فلو ان احدکم انفق مثل احد ذھبا ما بلغ مد احدھم ولا نصیفه یعنی اگر کوئی شخص جبل اُحد کی برابر سونا صرف کردے تو اونکی ایک مد یا نصف کا مقابلہ نہین کرسکتا۔ علاوہ ازین یہ حضرات حسب حدیث شریف خیر القرون قرنی ثم الذین یلونھم الخ نہایت افضل ہین۔

۱۴۔ حضرات عشرہ مبشرہ قطعی جنتی ہین جنکی نسبت حدیث شریف مین واضح ہے ابوبکر فی الجنة وعمر فی الجنة وعثمان فی الجنة وعلی فی الجنة وطلحة فی الجنة والزبیر فی الجنة وعبد الرحمن بن عوف فی الجنة وسعد بن ابی وقاص فی الجنة وسعید بن زید فی الجنة وابو عبیدة بن الجراح فی الجنة

۱۵۔ حضرت سیدۃ النساء فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا شفیعہ یوم قیامت سیدہ نساء اہل الجنت ہین +

کوئی ولی یا امام یا خلیفہ درجہ نبی کو نہین پہونچسکتا۔ کیونکہ انبیا کے سوا کوئی معصوم نہین ہے۔ رہا یہ خیال کہ حدیث مین وارد ہوا ہے کہ میرے امت کے بعض لوگون پر حضرت موسیٰ وعیسیٰ علیہما السلام کو غبطہ ہوگا یہ ایک فضیلت جزوی پر مشتمل ہے۔ اور فضیلت جزوی فضیلت کلی پر فضل ہرگز نہین رکھتے۔ اور فضیلت جزوی یہ ہے کہ بارگاہ محمدی صلی اللہ علیہ وسلم مین انبیا علیہم السلام کی مثال ایسے ہے جیسے نواب اور روسائے معززین کے جنکے خود بادشاہ تعظیم کرتا ہے۔ اور حضرات صحابہ اور اولیا وغیرہ کے ایسی مثال ہے جیسے خاص خدمتگاران سلطانی کے۔ بسا اوقات خدمتگارون پر نوابون کو رشک ہوا کرتا ہے کیونکہ وہ ہر وقت کی حاضرباش ہردم کے مرضی دان ہوتے ہین۔ اسیطرح انبیا علیہم السلام کو یہ شرف کب حاصل ہوا کہ عرصہ دراز تک اس جسم اقدس کی غلامی مین حاضر رہین اگرچہ تمام عالم حلقہ بگوش حضوری مگر اس مرتبہ جسمی مین آکر خصوصیت لوازم بشریت ثابت ہوتی ہے۔ حضرت شیخ اکبر قدس اللہ سرہ العزیز پر جو یہ تہمت لگائی جاتی ہے کہ الولایت افضل من النبوۃ اونکا مقولہ ہے عمومیت کے ساتھ محض غلط ہے بلکہ اونکا مقصد یہ ہے کہ ولایۃ النبی افضل من نبوۃ النبی۔ اسکے معنے بہت درست اور صاف صاف ہین +

۱۷۔ اور کسی شخص سے جب تک وہ پیرایہ عقل ولباس استطاعت مین ہے امر ونہی ساقط نہین ہوسکتے جہلا کا یہ خیال کہ جب عبد غایت محبت ویقین مین

